# عبدالباسط راٹھور کی چند درست پیشن گوئیاں

صدر پرویز مشرف کی صدارت کا خاتمہ-2008

مغربی دنیا کی طرف سے مذہبی توہین آمیز واقعات-اپریل 2008

ملک میں ہنگامے اور دھماکے-اپریل/مئی 2008

کیری لوگر بل اور یک طرفہ مفادات-2088

لاہور، پشاور اور راولپنڈی دھماکوں، حادثات سے گرج اٹھا- 2009

پاکستان کی دفاعی ٹیکنالوجی میں بہتری، جے ایف 17 تھنڈر-2009

ایران میں یورینیم کی افزودگی شروع اور ایران پر سخت پابندیاں 2010

سترھویں ترمیم کا خاتمہ-2010

شاہد آفریدی پاکستان ٹیم کے کپتان-2010

وکلا کے آپسی اور حکومت کے ساتھ اختلافات-2010

وزیر اعظم آزاد کشمیر فاروق حیدر کا استعفیٰ -2010

ٹرانزٹ ٹریڈ معاہدہ-2010

سیلابی ریلا اور فصلوں کی تباہی - جولائی 2010

لندن (برمنگھم) میں صدر کے ساتھ پیش آنے والا واقعہ 2010

پاکستانی کرکٹرز کا میچ فکسنگ میں ملوث ہونا-2010

کربلا گامے شاہ (لاہور) کے پاس دھماکے -2010

کوئٹہ میں دھماکہ- ستمبر 2010

CID بلڈنگ میں دھماکہ-2010

گورنر پنجاب سلمان تاثیر کی موت- 2011

دھماکے اور زلزلہ- جنوری 2011

امریکہ اور آسٹریلیا میں سمندری طوفان، چین میں زلزلہ، جاپان میں تباہی -2011

فرانس میں پردے کے حوالے سے مسلم خواتین پر پابندیوں میں نرمی- 2011

امریکہ کا پاکستان کی حدود میں آ کر پاکستانی علاقوں کو نشانہ بنانا (اسامہ بن لادن)-2011

جدید ہتھیاروں میں اضافہ (کروز میزائل)- 2011

امریکہ کی جنوبی ریاستوں میں طوفان اور تباہی- 2011

ملک بھر میں حادثات اور بم بلاسٹ- مئی 2011

افغانیوں کا دیر پر حملہ-2011

دھماکے- اگست 2011

فصلوں کی تباہی- ستمبر 2011

حادثات و اموات میں اضافہ- ستمبر 2011

پاکستان نے دنیا کا سب سے چھوٹا ایٹمی ہتھیار بنا لیا- 2011

امریکہ کا پاکستان سرحد پر حملہ 26 نوجوانوں کی شہادت-2011

بڑھتے ہوئے جرائم اور بم بلاسٹ- دسمبر 2011

ملک میں ہونے والے دھماکے- جنوری 2012

امریکہ کا پاکستانی علاقوں پر دوبارہ حملوں کا آغاز- جنوری 2012

ادویات کی قیمتوں میں 100 گنا تک اضافہ- 2012

وزیر اعظم سید یوسف رضا گیلانی پر فرد جرم اور معطلی- 2012

میڈیا کے پس پردہ کارناموں کا ظاہر ہونا- 2012

انڈیا، روس اور بنگلہ دیش میں بارشوں اور سیلاب کے ذریعے تباہی -جولائی 2012

وزیر اعظم سید یوسف رضا گیلانی کا سب سے جلدی فیصلوں کو واپس لینے کا عالمی ریکارڈ

بھارت نے پاکستان کے لیے تجارتی دروازے کھول دیے- 2012

لاہور میں ہونے والے دھماکے- ستمبر 2012

چین میں سیلاب سے تباہی- 2012

بارشوں سے ملک بھر میں تباہی-اگست/ستمبر 2012

لوزیانا (امریکہ) میں 4 لاکھ گھر سمندری طوفان سے تباہ-2012

انڈونیشیا کشتی ڈوبنے سے 150 افراد ہلاک-2012

وزیر اعظم یوسف رضا گیلانی کی نااہلی

فلپائن میں طوفان سے تباہی-دسمبر 2012

پشاور ایئر پورٹ پر حملہ-دسمبر 2012

بشیر بلور کی شہادت-دسمبر 2012

مذہبی رہنماؤں کی سرد جنگ (طاہر القادری-و دیگر)

خسرے کی وباء سے 150 سے زائد ہلاکتیں-دسمبر 2012

کوئٹہ میں مذہبی انتہا پسندی کے باعث 87 ہلاکتیں-دسمبر 2012

وزیر اعظم راجہ پرویز اشرف عدلیہ کے شکنجے میں-جنوری 2013

الیکشن 2013 کا اپنے مقررہ وقت پر ہونا

مرکز میں مسلم لیگ (ن) کی حکومت-2013

پیپلز پارٹی دوسرے نمبر کی جماعت-الیکشن 2013

PTI کا تحریک انصاف میں صوبائی سطح پر حکومت بنانا-الیکشن 2013

صوبہ خیبر پختونخواہ میں ن لیگ کی کارکردگی میں بہتری-الیکشن 2013

ماہ اپریل اور مئی میں ملک بھر میں بم دھماکے - 2013

ICC چیمپئن ٹرافی میں کرکٹ ٹیم کو عبرتناک شکست-2013

کوئٹہ اور پشاور دھماکے-جون 2013

ملک بھر میں بارشوں کی وجہ سے فصلوں کی تباہی-اگست 2013

ڈیرہ اسماعیل خان کی جیل پر حملہ-اگست 2013

چین، بھارت، پاکستان، بھوٹان اور دیگر ممالک میں بارشوں سے تباہی-2013

الطاف حسین کو برطانیہ میں منی لانڈرنگ کیس میں عدالتی کاروائیوں کا سامنا-2014

انقلاب مارچ اور آزادی مارچ کی ناکامی-اگست 2014

سیلاب سے تباہی-ستمبر 2014

چین کے ساتھ اربوں ڈالر کے معاہدے-نومبر 2014

ریڈار پر نظر نہ آنے والے میزائل رعد کا کامیاب تجربہ فروری 2015

امریکہ میں ہم جنس پرستی کو قانونی حیثیت - 2015

افغان فورسز کی پاکستانی حدود پر فائرنگ - 2015

طوفانی بارشوں سے تباہی - جولائی 2015

الطاف حسین کی گرفتاری - 2015

پاک چین اقتصادی راہداری - 2015

بھارت کے ساتھ کشیدہ تعلقات اور بلا اشتعال فائرنگ - 2015

بھارت میں مذہبی انتہا پسندی اور جنسی تشدد میں اضافہ - 2015

قومی صحت پروگرام کا افتتاح-جنوری 2016

پاک بھارت تعلقات میں بڑھتی ہوئی کشیدگی-2016

باچا خان یونیورسٹی پر حملہ-جنوری 2016

پاک ایران تعلقات میں بہتری اور معاہدے-مارچ 2016

کوئٹہ سول ہسپتال دھماکہ-اگست 2016

عمران خان کو دھرنے میں ناکامی-2016

بھارت کے کشمیر پر بڑھتے ہوئے مظالم-2016

پاک بھارت کشیدگی-2016

## تسبیح موتی

تسبیح ان چیزوں میں شاید سب سے اہم ہے جو مسلمان مذہبی حوالے سے ایک دوسرے کو تحفے کے طور پر دیتے ہیں۔ حج عمرہ سے آنے والے ہر فرد کی پچھلے زمانے میں یہ خواہش ہوتی تھی کہ وہ اپنے ملنے والوں کو اللہ اور اس کے نبی کے محبوب شہروں مکہ، مدینہ سے جائے نماز، تسبیح، ٹوپی، کھجوریں اور آب زم زم تحفہ کرے۔ تاہم مہنگائی نے عام آدمی کو اس قابل نہیں چھوڑا کہ وہ یہ سب کچھ کر سکے اس حوالے سے ادارہ راہنمائے عملیات نے اصل موتیوں پر مشتمل تسبیحوں کو قارئین تک پہنچانے کا منصوبہ بنایا ہے۔ بطور مسلمان ہم کوشش کرتے ہیں کہ اپنی مالی حالت کے مطابق بہتر تسبیح حاصل کر سکیں۔ سچے موتیوں کی یہ تسبیح جہاں اپنی اصل میں پاکیزگی لیے ہونے کے باعث اہمیت کی حامل ہے وہاں اس کی خوبصورتی اور دلکشی بھی ناقابل انکار ہے آپ عبادت، محبت اور خوبصورتی کے ساتھ انجام دے سکتے ہیں۔ یوں بھی موتی سکون، اطمینان اور روحانی مدارج کے حوالے سے موثر مانا جاتا ہے۔ سو موتی کی تسبیح پر ذکر الٰہی کا اپنا لطف اور سکون آتا ہے۔

# دنیا ستاروں کی روشنی میں

ازقلم: عبدالباسط راٹھور

اس سال تحویل شمس 20 مارچ 2017 کو ہوگا۔ لہٰذا 20 مارچ 2017 تا 20 مارچ 2018 تک علم نجوم کے حساب سے دنیا کے حالات مجموعی طور پر کچھ اس طرح سے ہوں گے۔

یہ وقت دنیا میں طب کے شعبے میں خاصی بہتری اور کامیابیوں کو ظاہر کررہا ہے۔ خصوصاً مغربی ممالک میں خاصی ترقی اور جدت دیکھنے کو ملے گی۔ دنیا میں مزدور اور نچلے طبقے کی عوام کے لیے بہتر اقدامات اٹھائے جائیں گے اور ان کے حقوق کے حوالے سے آوازیں بلند کی جائیں گی اور تنظیمیں متحرک نظر آئیں گی۔ البتہ یہ وقت دنیا میں خفیہ سازشوں، فسادات اور جنگ و جدل کی بھی علامات ظاہر کررہا ہے۔

دنیا کے شمال اور جنوبی ممالک میں امن و امان کی صورتحال نسبتاً خراب ہی رہے گی۔ خصوصاً شمالی ممالک میں قدرتی آفات سے بھی واسطہ پڑ سکتا ہے۔ شمال کی جانب جنگ و جدل اور خون زیادہ ہوگا۔

مشرق میں ترقی کی شرح میں نسبتاً تیزی دیکھنے کو ملے گی۔ البتہ ٹیکنالوجی کے حوالے سے سب سے زیادہ ترقی مغربی ممالک میں دیکھی جائے گی۔ متعصب اور فرقہ ورانہ رویہ میں بھی اضافہ ہوگا۔ مذہب، رنگ اور کلچر کی بنا پر دوریاں اور اختلافات بڑھیں گے۔ لاقانونیت بڑھے گی۔ اہم شخصیات کا ایک دوسرے پر الزام تراشیاں اور غیر مہذبانہ انداز گفتگو میں اضافہ ہوگا۔ شمال مشرق میں پانی سے متعلقہ مسائل اور تباہ کاریوں میں اضافے کا خدشہ ہے۔

بعض ممالک میں میڈیا کی آزادی کو دبانے کی بھی کوشش کی جائے گی۔ نیز اس عرصے میں شرح خواندگی میں نسبتاً کمی کی توقع ہے البتہ نومولود میں بیماریوں کی شرح میں اضافہ ہوگا۔

## امریکہ

یہ سال مجموعی طور پر معاشی لحاظ سے ایک بہتر وقت ثابت ہوگا۔ عوام کی بہتری اور حقوق کے تحفظ کے حوالے سے اہم اقدامات اٹھائے جائیں گے۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ ملک میں تجارتی سرگرمیوں میں اضافہ ہوگا۔ یکم جنوری تا 31 جنوری کا عرصہ اسٹاک مارکیٹ میں اونچ نیچ کو ظاہر کررہا ہے۔ قانون ساز ادارے کافی متحرک نظر آئیں گے۔ طب کے شعبے میں نئی کامیابیاں ملتی نظر آتی ہیں۔ یکم فروری تا 20 مارچ کا عرصہ اپوزیشن اور حکومت کے مابین اعتراضات کو ظاہر کررہا ہے۔ حکومتی اقدامات پر تنقید میں اضافہ ہوگا۔ 21 مارچ تا 30 اپریل کا عرصہ فصلوں کی پیداوار میں بہتری اور تعصب کی بڑھتی ہوئی فضا کو ظاہر کررہا ہے۔ ہم جنس پرستی میں اضافہ ہوگا۔ تعلیم کے شعبے میں بہتری اور تعلیم کو عام اور سستا کرنے کے حوالے سے بھی اقدامات اٹھائے جائیں گے۔ یکم مئی تا 22 جولائی کا عرصہ ملک میں قدرتی آفات کی طرف اشارہ کررہا ہے۔ حادثات کا تناسب بھی بڑھے گا۔ لوگ ایک دوسرے پر اعتبار نہ کریں گے۔ بے روزگاری کی شرح بڑھنے کا خدشہ ہے۔ لاقانونیت اور اسٹریٹ کرائم کی شرح میں اضافہ دیکھنے کو ملے گا۔ 23 جولائی تا 31 اگست کا عرصہ ملکی برآمدات میں اضافے کی طرف اشارہ کررہا ہے۔



اسلحہ کی فروخت میں بھی اضافہ ہوگا۔ نیز دفاعی ٹیکنالوجی میں نئی کامیابیاں ملنے کی توقع ہے۔ حکومت معاشی لحاظ سے اہم فیصلے لے گی۔

یکم ستمبر تا 31 دسمبر کا عرصہ ملازمت پیشہ افراد خصوصاً چھوٹے اور درمیانے طبقہ کے افراد میں ملازمت کے حوالے سے خوف بڑھ جائے گا۔ بے روزگاری کی شرح میں اضافے کی توقع ہے۔ قدرتی آفات کی وجہ سے تباہی ممکن ہے۔ ہسپتالوں اور جیلوں کا نظام نسبتاً خراب رہے گا۔ عوام میں بیماریوں کی شرح میں اضافہ ہوگا۔ مختلف طرح کے امراض سے واسطہ پڑے گا۔ عوام جلد پریشان ہو جایا کریں گے۔ فصلوں کی تباہی کے بھی امکانات ہیں۔ بارشوں اور سیلاب سے تباہی آسکتی ہے۔

## برطانیہ

یہ سال ملک کے حالات میں بہتری کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ روزگار کے لیے لوگوں کا رخ ایک دفعہ پھر برطانیہ کی طرف بڑھے گا۔ ملک میں روزگار کے مواقع بڑھیں گے۔ لوگوں کی صحت عموماً اچھی رہے گی۔ نیز طب کے شعبے میں ترقی کا وقت ہے۔ زراعت کے شعبے میں خاصی ترقی اور جدت لائی جائے گی۔ جو ملکی معیشت کے لیے بھی بہتر ہے۔ کھیل کے میدان میں کارکردگی قدرے بہتر رہے گی۔ مذہبی آزادی ہوگی۔ ہمسایہ ممالک کے ساتھ تعلقات کی بہتری کے ساتھ ذرائع آمدورفت کے وسائل کو بہتر اور آسان بنانے کے حوالے سے بھی اقدامات اٹھائے جائیں گے۔ 15 جون تا 20 جولائی کا عرصہ ملکی معیشت میں اونچ نیچ کو ظاہر کر رہا ہے۔ حکومت مخالف آوازیں بلند ہوں گی۔ اسٹاک مارکیٹ میں اونچ نیچ کے ساتھ مندی کی توقع ہے۔ 20 ستمبر سے 19 اکتوبر کا عرصہ عوام کے اندر بے چینی کو ظاہر کر رہا ہے۔ لوگ حکومتی کارکردگی سے غیر مطمئن رہیں گے۔ خواتین میں بیماریوں اور ہم جنس پرستی میں اضافہ ہوگا۔ 20 اکتوبر تا 31 دسمبر کا عرصہ معاشی لحاظ سے بہتری کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ قانون ساز اداروں کو مزید مضبوط کیا جائے گا۔ طب کے شعبے میں بہتری اور سستا علاج مہیا کرنے کے حوالے سے اقدامات اٹھائے جائیں گے۔

## چین

یہ سال معاشی صورتحال میں کافی تیزی سے اضافے کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ چین کے لیے ایک خوش قسمت وقت ہے۔ ملکی ترقی کی شرح میں کافی اضافہ دیکھنے کو ملے گا۔ دوست ممالک میں چینی سرمایہ کاری میں خاطر خواہ اضافے کے ساتھ ساتھ اس کے ذاتی منافع میں بھی کافی اضافہ ہوگا۔ عوام کے معیار زندگی میں بہتری کے لیے کام ہوگا۔ چین میں اس سال قانونی اداروں کو آزاد اور خود مختار بنانے کے حوالے سے اہم اقدامات اٹھائے جا سکتے ہیں۔ حکومت مخالف تحریکوں اور جماعتوں سے دباؤ کی بجائے مشاورت سے بہتر حل نکالنے کی کوشش کی جائے گی۔ نیز ان پر ہونے والے ظلم وستم پر پہلے کی نسبت کمی متوقع ہے۔ البتہ حکومت کے بعض ممالک کے ساتھ اعتراضات بڑھتے ہوئے معلوم ہو رہے ہیں۔ نیز چین کے اندر بغاوت کی تحریکوں کو بلند کرنے کے حوالے سے دوسرے ممالک کافی متحرک ہوتے ہوئے نظر آئیں گے۔

## انڈیا

یہ سال حکومت کے لیے قدرے بہتر وقت ہے۔ جہاں ملک میں فرقہ وارانہ تصادم میں اضافہ ہوتا نظر آتا ہے وہی حکومت کی شہرت میں بھی اضافہ ہوگا۔ حکومت دوسرے ممالک کے ساتھ تعلقات میں بہتری پر خصوصی توجہ دے گی اور تجارتی سرگرمیوں میں اضافہ ہوگا۔ البتہ ہمسایہ ملک کے ساتھ تنازعات قائم رہیں گے۔ عوام کو سیر وتفریح کے مواقع فراہم کیے جائیں گے۔ پارکوں وغیرہ کی تعمیر اوران کی حالت میں بہتری لائی جائے گی۔

یکم فروری تا 14 اپریل کا عرصہ ملک میں بڑھتی ہوئی لاقانونیت اور مذہبی انتہا پسندی کے واقعات کو ظاہر کر رہا ہے۔ حکومت مخالف مظاہروں میں اضافہ ہوگا۔ یکم جون تا 23 اکتوبر کا عرصہ ملک میں اشیاء خوردونوش کی قیمتوں میں اضافے اور لاقانونیت کو ظاہر کر رہا ہے۔ لوگ مفاد پرست اور خود غرض ہوں گے۔ فصلوں کی پیداوار میں بہتری آئے گی۔ حکومت چھوٹے کسانوں کے لیے بہتر اقدامات اٹھائے گی۔

## ایران

اس سال ہمسایہ ممالک کے ساتھ تعلقات بہتر بنانے اور تجارتی سرگرمیاں بڑھانے پر توجہ دی جائے گی۔ البتہ بعض ممالک کے ساتھ تنازعات جنم لے سکتے ہیں۔ ملک میں بے روزگاری کی شرح میں نسبتاً کمی متوقع ہے۔ اپوزیشن کی طرف سے حکومت کو ایک سخت وقت ملے گا۔ حکومت مخالف آوازیں بلند ہوں گی نیز لاقانونیت بڑھے گی۔

## جاپان

حکومت کے لیے ایک بہتر وقت ہے۔ معاشی حالات میں بہتری آئے گی۔ عوام کے معیار زندگی میں بہتری کے لیے کام ہوگا۔ قدرتی آفات کے ذریعے اموات میں اضافہ ہوگا۔ حادثات کی شرح میں اضافہ دیکھنے کو ملے گا۔

☆☆☆☆☆☆

از: عبدالباسط راٹھور

# 2017 سالانہ حالات

علم نجوم کی روشنی میں

## آپ کا برج؟

آپ کس برج کے تحت آتے ہیں یا کون سا برج آپ پر زیادہ اثر انداز ہوگا۔ یہ دیکھنے کے تین طریقے ہیں:......

☆ پہلا طریقہ یہ ہے کہ اپنی تاریخ پیدائش کے مطابق دیکھیں کہ کون سا برج آپ کا ہے۔ اگلے صفحات میں ہر برج کے ساتھ اس کا عرصہ حکومت بھی تحریر ہے۔

☆ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دیکھیں آپ کا نام کس حرف سے شروع ہو رہا ہے۔ بس اس حرف سے متعلق برج سے حالات پڑھیں۔

☆ تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام اور والدہ کے اعداد دی گئی عددی جدول کی مدد سے نکالیں اور کل اعداد کو ۱۲ سے تقسیم کر دیں جو نمبر بچے گا وہی آپ کا برج ہو گا۔ اس کا طریقہ اگلے کالم میں دیکھیں۔

## عددی جدول

| | |
|---|---|
| ا، ی، ق، غ | ۱ |
| ب، پ، ک، گ، ر، ڑ | ۲ |
| ج، چ، ل، ش | ۳ |
| د، ڈ، م، ت، ٹ | ۴ |
| ہ، ن، ث | ۵ |
| و، س، خ | ۶ |
| ز، ژ، ع، ذ | ۷ |
| ح، ف، ض | ۸ |
| ط، ص، ظ | ۹ |

مثال

| اکبر | ا | ک | ب | ر | |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۱ | ۲ | ۲ | ۲ | = ۷ |

## نحوست و رجعتِ کواکب

جو کواکب کی رجعت کا شکار ہوں وہ دی گئی عزیمت رجعت و نحوست سیارگان کو روزانہ گیارہ بار پڑھنا اپنا معمول بنا لیں۔ اول آخر ۳ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں اور صدق دل سے اللہ سے دعا کریں۔ حسب گنجائش صدقہ دیں۔

يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ قِنَا مِنْ نَحُوْسَةِ الْكَوَاكِبِ وَ رُجُوْعِهٖ وَ وَبَالِهٖ وَ سُوْءِ نَظْرِهٖ بِحَقِّ يَا اللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمُ الرّٰاحِمِيْنَ۔

# برج حمل

| | |
|---|---|
| برج حمل کا عرصہ حکومت | 21مارچ تا20اپریل |
| برج حمل کا منسوبی کوکب | مریخ |
| برج حمل کے منسوبی حروف | ا،ل،ع،ی |
| برج حمل والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 9,7,2,1 |
| برج حمل والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | مرجان، یاقوت |
| برج حمل والوں کے لیے خوش قسمت دن | ہفتہ، اتوار، منگل |
| برج حمل والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | لال، نارنجی، ہلکا آسمانی |



## یکم جنوری تا20 فروری

نیا سال آپ کے لیے خوشیاں اور آسانیاں لے کر آرہا ہے۔ آپ کے معاملات میں آسانیاں پیدا ہوں گی اور بہت سے رکے ہوئے کام حل ہوجائیں گے۔ وہ افراد جو شادی کی عمر کو پہنچ چکے ہیں۔ انہیں اس عرصے میں بہتر شریک حیات ملنے کی توقع ہے۔ آپ کے اندر خود اعتمادی کی تھوڑی کمی محسوس ہوتی ہے۔ اگر آپ اپنے اوپر مکمل یقین رکھتے ہوئے جس کام میں بھی ہاتھ ڈالیں اس میں اللہ کے حکم سے ضرور فائدہ ہوگا۔ بیرون ملک ملازمت یا تعلیم کے حوالے سے جانا چاہتے ہیں تو اس میں آسانیاں پیدا ہوں گی۔ نئے دوست بنانا اور موج مستی کرنا پسند کریں گے۔ دوسروں کے کام آنے پر خوشی ملے گی۔ جنس مخالف میں دلچسپی بڑھے گی۔ نیز جنس مخالف پر ہونے والے اخراجات میں بھی اضافہ ہوگا۔ اس عرصے میں جو کچھ کمائیں گے اس سے زیادہ خرچ کردیں گے۔

کاروباری حوالے سے مشاورت سے فیصلہ لیں تو فائدہ مند رہے گا۔ اپنی عزت وشہرت کا خود خیال رکھیں۔ کسی کو ضرورت سے زیادہ مذاق کرنے کی اجازت نہ دیں۔ کوئی نئی سواری جیسا کہ کار، موٹر سائیکل وغیرہ خریدنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں خرید لیں گے۔ رشتہ داروں کے ساتھ کوئی اختلافات تھے تو اب ختم ہوجائیں گے۔

## 21 فروری تا19 اپریل

اس عرصے میں آپ کے فضول اخراجات اور عیاشیوں میں اضافہ ہوگا۔ خوبصورت اور دلکش نظر آنا پسند کریں گے نیز اس حوالے سے اخراجات میں بھی اضافہ ہوگا۔ یہ عرصہ آپ کے لیے اپنی اُمیدوں وخواہشات کو حقیقت میں بدلنے کا وقت ثابت ہوسکتا ہے، اگر آپ مستقل مزاجی سے محنت کریں۔ نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں بھی عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے، بیرون ملک سفر کے حوالے سے بھی بہتر وقت ہے کامیابی ملے گی۔ لمبے سفر کے دوران محتاط طریقے سے ڈرائیونگ کریں حادثے کا خدشہ ہے۔ کاروباری حوالے سے ایک اچھا وقت ہے کوئی نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں کرلیں فائدہ ہوگا۔ شراکتی کاروبار میں بھی خاصی بہتری آتی ہوئی نظر آتی ہے۔

دوستوں کے ساتھ وقت گزارنا اور نئے نئے دوست بنانا پسند کریں گے۔ جنس مخالف میں زیادہ دلچسپی لیں گے۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصہ میں بہتر رشتہ ملنے کی توقع ہے۔ صحت کا خاص خیال رکھیں لاپرواہی کی وجہ سے چھوٹی بیماری لمبی اور خطرناک بیماری میں مبتلا ہوسکتی ہے۔ دشمنوں سے محتاط رہیں وہ آپ کو نقصان پہنچانے کی کوشش کرسکتے ہیں۔ چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تھوڑی اَن بَن ہوسکتی ہے۔

## 20 اپریل تا9 جون

مالی حوالے سے ایک خوش قسمت وقت ہے۔ کاروباری حالات میں تیزی اور بہتری آئے گی۔ ذہنی قابلیت میں اضافہ ہوگا۔ کسی بھی مسئلے کا بہتر حل آپ کے پاس موجود ہوگا۔ اسی طرح کاروبار میں بھی نت نئی تبدیلیوں کے ساتھ بہتری لانے کی کوشش کریں گے اور اس میں کافی حد تک کامیاب بھی رہیں گے۔ قرض دی ہوئی رقم واپس ملنے کی توقع ہے۔ نئے کاروبار کی شروعات




کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہرشعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

کے حوالے سے بہترین وقت ہے۔ شراکتی کاروبار میں حصول دولت تو ہوگا مگر شریک کار کے ساتھ بدمزگی پیدا ہوسکتی ہے۔ ملازمین پر ہرگز اعتبار نہ کریں ان کی وجہ سے نقصان کی توقع ہے۔ رشتے داروں سے ملنا جلنا بڑھے گا۔ اخراجات خوب سوچ سمجھ کر کیا کریں گے۔ وراثتی معاملات بہتر طریقے سے حل ہو جائیں گے۔ لوگ آپ کے ساتھ بات چیت کرنا اور آپ سے مشورے لینا پسند کریں گے۔

عزت وشہرت میں اضافہ ہوگا۔ معاشرے میں پہچان اور نام بڑھے گا۔ وہ لوگ جو نوکری کی تلاش میں ہیں اس عرصے میں کوشش کریں تو زیادہ بہتر نتائج حاصل ہوں گے نیز جائے پیدائش کے علاوہ کسی شہر میں کوشش کی جائے تو بھی بہتر مواقع ملیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات تھوڑے خراب رہیں گے۔ آپ دونوں کے لیے ایک دوسرے کو سمجھنا تھوڑا مشکل ہوگا۔ والدہ کے ساتھ تھوڑا تناؤ پیدا ہوسکتا ہے۔ کتابیں پڑھنا پسند کریں گے۔ اندرون ملک تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے بھی بہتر وقت ہے۔ اعلیٰ افسران اور حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام ہو جائیں گے۔ صحت مند وتوانا نظر آئیں گے اور دعوتوں پر جانا پسند کریں گے۔

**10 جون تا 30 جون**

یہ وقت آپ کے کیریئر کے لیے ایک بہترین وقت ثابت ہوسکتا ہے۔ اگر آپ پوری محنت کے ساتھ آگے بڑھنے اور بہتر روزگار کے مواقع ڈھونڈنے کی کوشش کریں۔ شادی شدہ افراد گھر میں وقت گزارنا زیادہ پسند کریں گے۔ بچوں کے ذریعے خوشیوں کا حصول ہوگا۔ نئے دوست بنانا اور اپنے سے بڑے لوگوں کی محفل میں بیٹھنا پسند کریں گے۔ سسرالی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ اس عرصے میں آپ کافی ہوشیار و چالاک نظر آئیں گے اور ہر مسئلے کا بہتر حل نکال لیا کریں گے۔ قانونی معاملات سے دور رہیں، ورنہ قانونی معاملات میں شکست کا سامنا ہوگا۔ بیرون ملک تجارت کے حوالے سے یہ عرصہ نحس ثابت ہوگا۔

**یکم جولائی تا 31 اگست**

یہ وقت آپ کی اُمیدوں و خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے۔ البتہ اپنے حصول مقاصد کے لیے آپ کو طاقت کی بجائے دماغی صلاحیتوں کو بروئے کار لانے کی ضرورت ہے۔ جنس مخالف اور شریک حیات کی طرف رغبت بڑھے گی اور شریک حیات سے وابستہ خواہشات پوری ہوتی ہوئی نظر آتی ہیں۔ دوسرے لوگوں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا، خصوصاً جنس مخالف کے ساتھ وقت گزارنا زیادہ پسند کریں گے۔

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 1-10-14-18-23-24 | 18-19-26 |
| فروری | 6-10-19-20-24-25 | 15-22 |
| مارچ | 5-9-10-19-24 | 14-21-22 |
| اپریل | 1-6-15-16-20-21-29 | 10-11-18 |
| مئی | 3-12-13-17-18-26-30 | 7-8-15 |
| جون | 9-14-23-27 | 4-11-12 |
| جولائی | 6-11-20-24 | 1-8-9-28-29 |
| اگست | 2-3-7-8-16-20-21-30 | 5-25 |
| ستمبر | 4-13-17-26 | 1-2-21-28 |
| اکتوبر | 1-10-14-23-24-28-29 | 18-19-26 |
| نومبر | 6-10-19-20-25 | 15-22-23 |
| دسمبر | 4-8-17-22-31 | 12-19-20 |

مالی حالات مجموعی طور پر تھوڑے خراب ہی رہیں گے۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں تھے اس عرصے میں انہیں ایک اچھا ساتھی مل جائے گا۔ انعامی سکیموں کے ذریعے نقصان ہوگا۔ شراکتی کاروبار سے کوئی خاص آمدنی آتی نظر نہیں آتی، البتہ شریک کار کے ساتھ تعلقات ٹھیک رہیں گے۔ میک اَپ کرنا اور دلکش نظر آنا پسند کریں گے۔ بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ وہ لوگ جو بیرون ملک جانے کی کوششیں کر رہے ہیں، خصوصاً عمرہ کے حوالے سے ان کی ان کوششوں کے مثبت نتائج سامنے آئیں گے۔ اُستادوں کی عزت کیا کریں گے۔ قانونی معاملات مجموعی طور پر آپ کے حق میں رہیں گے مگر ان میں التواء کا عنصر آتا جائے گا۔ دوسروں کی مدد کر کے دلی سکون میسر ہو گا۔ بچوں پر خصوصی توجہ دیں آپ کی لاپرواہی کی وجہ سے وہ غلط صحبت میں پڑ سکتے ہیں نیز ان کی صحت کا بھی خیال رکھیں۔ انٹرلیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے غیر مطمئن رہے گی۔

**یکم ستمبر تا 18 ستمبر**

مالی حالات بہتر رہیں گے اگر اخراجات سوچ سمجھ کر کریں اور فضول عیاشی میں پیسے نہ اُڑائیں تو ہاتھ تنگ نہ ہوگا۔ بچوں اور جنس مخالف پر پیسے کا ضیائع زیادہ ہوگا۔ ذاتی طور پر مزاج تھوڑا سخت اور تلخ رہا کرے گا۔ اچانک غصے میں آ جایا کریں گے۔ صحت بہتر رہے گی البتہ ذہنی طور پر بے سکونی کا شکار رہیں گے۔ انعامی سکیموں سے دور رہیں، کیونکہ صرف پیسے کا ضیائع ہی نظر آ رہا ہے۔ یہ عرصہ کاروباری حوالے سے محتاط رہنے کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ غیر متوقع مسائل سے آمنا سامنا ہو سکتا ہے۔ اپنی عزت، شہرت اور رتبے کا خیال رکھیں۔ لوگ آپ کو بدنام کرنے کی کوشش کریں گے۔ ملازمت پیشہ افراد کے ساتھ کام کرنے والے لوگ بھی آپ کے خلاف سازشیں کرتے نظر آتے ہیں لہذا اپنے اقدامات سوچ سمجھ کر لیں اور کسی پر بھروسہ نہ کریں نیز دوستوں کی وجہ سے بھی رتبے/عزت میں کمی متوقع ہے۔ لہذا ہر کسی کو حد کراس نہ کرنے دیں۔

کسی کو دیا ہوا قرض آسانی سے ملنا مشکل ہوگا۔ تھوڑے تلخ اور سخت الفاظ کا استعمال بھی کرنا پڑ سکتا ہے۔ ساس کے ساتھ تعلقات میں کشیدگیاں پیدا ہوں گی۔ اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام حل نہ ہوں گے۔ زمین و جائیداد اور گاڑی وغیرہ کی خرید و فروخت کے لیے بہتر وقت نہیں ہے۔ شادی بیاہ اور منگنی کے لیے اچھا وقت نہیں۔ اس عرصے میں کافی تیز طرار معلوم ہوں گے اور اکثر جھوٹ بھی ایسے رعب سے بولیں گے کہ سچ معلوم ہوگا۔

**19 ستمبر تا 18 اکتوبر**

خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کا وقت ہے اگر آپ مستقل مزاجی سے اپنے مقاصد کی تکمیل کے لیے کوشاں ہو جائیں تو آپ یقیناً اسے حاصل کر لیں گے مگر آپ کی غیر مستقل مزاجی ہی آپ کی سب سے بڑی رکاوٹ ثابت ہو سکتی ہے۔ لہذا اپنے لیے گئے فیصلوں پر پختگی کے ساتھ عمل کریں۔ روپے پیسے کی لین دین کے معاملات میں زیادہ محتاط رویہ اپنائیں۔ آپ کے ساتھ دھوکہ ہو سکتا ہے۔ نیز کاغذی کاروائیوں کے حوالے سے بھی احتیاط برتیں۔ اس عرصے میں کسی کو قرض نہ دیں ورنہ واپس ملنا مشکل ہوگا۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے نقصان ہو سکتا ہے۔ کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی قدرے ناقص رہے گی۔

شریک حیات کے ساتھ تعلقات قدرے بہتر رہیں گے۔ البتہ آپ کے اندر رومانویت کی کمی نظر آئے گی۔ بچوں کے ساتھ آپ کا مزاج نسبتاً سخت ہوگا اور ان کی چھوٹی چھوٹی غلطیوں پر جلد غصہ کر جایا کریں گے۔ رشتہ داروں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا۔ آپ کے مزاج میں سختی کا عنصر واضح ہوگا۔ ہر شخص کو شک کی نگاہ سے دیکھیں گے اور جلد کسی پر بھروسہ نہ کریں گے۔ تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے ایک اچھا وقت ہے۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔

**19 اکتوبر تا 11 نومبر**

یہ وقت آپ کو محتاط انداز سے چلنے اور فیصلہ لینے کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ اس عرصے میں آپ کافی جذباتی نظر آئیں گے اور اپنے حصول مقاصد کے لیے کسی بھی حد سے تجاوز کر جائیں گے۔ لڑائی جھگڑوں سے دور رہیں ورنہ ذلت و رسوائی کا منہ دیکھنا پڑ سکتا ہے۔ لاپرواہی کی وجہ سے صحت بھی خراب ہو سکتی ہے کوئی پالتو جانور پال رکھے ہیں تو ان کی صحت کے خراب ہونے کے بھی امکانات ہیں۔ گھر کی تزئین و آرائش پر اخراجات کریں گے۔ کاروباری معاملات میں بہتری آئے گی نیز اگر کاروباری حوالے سے آپ اپنے مزاج میں نرمی لے کر آئیں تو آمدن میں مزید اضافہ ممکن ہے۔ البتہ اس عرصے میں کوئی نیا کاروبار شروع نہ کریں کیونکہ اس حوالے سے موزوں وقت نہیں۔ وہ لوگ جو اپنے لیے نوکری کی تلاش میں ہیں انہیں فی الوقت حسب منشاء یا ان کے معیار اور قابلیت کے مطابق نوکری ملنا مشکل ہے۔

اس عرصے میں آپ جو کچھ کمائیں گے سب خرچ کر دیں گے۔ کچھ بچانا آپ کے لیے قدرے مشکل ہوگا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی اچھی نہ رہے گی۔ بیرون ملک تجارت سے وابستہ لوگوں کو نقصان کا اندیشہ ہے۔ ساس کا مزاج قدرے بہتر رہے گا البتہ آپ کی وجہ سے وقتی طور پر اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتہ داروں کے ساتھ ان بن رہے گی۔

**12 نومبر تا 31 دسمبر**

یہ وقت آپ کے لیے مجموعی طور پر خوش قسمت ثابت ہوگا۔ روزگار کے نئے اور بہتر مواقع پیدا ہوں گے۔ کوئی نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں یا بہتر نوکری کی تلاش میں ہیں تو اس عرصے میں اپنی محنت کو تیز کر دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد بہتر نتائج دیکھنے کو ملیں گے۔ بڑے بہن بھائیوں اور یار دوستوں سے وابستہ اگر کوئی غلط فہمی تھی تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات دوبارہ استوار ہوں گے۔ البتہ چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ اختلاف رائے کی وجہ سے معاملات وقتی طور پر کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ (بقیہ صفحہ نمبر 58)

# برج ثور

| | |
|---|---|
| برج ثور کا عرصہ حکومت | 21 اپریل تا 20 مئی |
| برج ثور کا منسوبی کوکب | زہرہ |
| برج ثور کے منسوبی حروف | ب، و |
| برج ثور والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 9-6-3 |
| برج ثور والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | ہیرا، نیلم |
| برج ثور والوں کے لیے خوش قسمت دن | جمعرات، جمعہ، ہفتہ |
| برج ثور والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | سفید، لائٹ بلیو |



## یکم جنوری تا 20 فروری

یہ وقت آپ کی معاشی ترقی کا وقت ہے۔ ترقی رکی ہوئی تھی یا قابلیت کے مطابق روزگار نہیں مل رہا تھا تو اس عرصے میں بہتری کے اچھے مواقع ملیں گے۔ مختلف ذرائع سے آمدن کا حصول ہوگا۔ کاروباری افراد کے لیے بھی ایک خوش قسمت وقت ہے نیز معاشرے میں عزت وشہرت بڑھے گی۔ اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ گھر والوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ ساس کے ساتھ کوئی اختلافات تھے تو وہ بھی اب ختم ہو جائیں گے۔ شریک حیات کا رویہ بھی کافی پیار بھرا ہوگا۔ محفلوں میں بیٹھنا اور نئے دوست بنانا پسند کریں گے۔

بیرون ملک جانے کے حوالے سے اچھا وقت نہیں آپ کو مشکلات کا سامنا ہوگا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے غیر مطمئن رہے گی۔ فضول اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ لمبے عرصے میں بیمار پڑے لوگ صحت یابی کی طرف جاتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ طرح طرح کے کھانے کھانا اور دعوتوں پر جانا پسند کریں گے۔

## 21 فروری تا 19 اپریل

مالی لحاظ سے ایک بہتر اور خوش قسمت وقت ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو ترقی ملنے یا بہتر نوکری ملنے کی توقع ہے۔ بے روزگار افراد کو بھی بہتر نوکری مل جائے گی۔ کاروباری حوالے سے ایک اچھا وقت ہے البتہ لاپرواہی کی وجہ سے نقصان ہوسکتا ہے۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ بیرون ملک تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے بھی اچھا وقت ہے۔ محبوب / محبوبہ کے ساتھ وقتی ناراضگیاں پیدا ہوسکتی ہیں۔ گھریلو ماحول قدرے خوشگوار رہے گا۔ البتہ بڑے، بہن بھائیوں کے ساتھ تھوڑی تلخ کلامی ہوسکتی ہے۔ وراثتی معاملات بہتر طریقے سے حل ہو جائیں گے۔ صحت بہتر رہے گی۔ ساس کا رویہ بھی قدرے بہتر رہے گا۔ فلاحی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔ قانونی معاملات میں آپ کو کامیابی ملنے کی توقع ہے۔

ہر کام کو ناپ تول کر کیا کریں گے۔ غیر ضروری اور بے مقصد گفتگو سے پرہیز کریں گے۔ البتہ بعض اوقات لوگوں پر جلد اعتبار بھی کرلیا کریں گے جو آپ کے لیے نقصان کا باعث بن سکتا ہے۔ تحریری دستاویزات وغیرہ پر دستخط کرنے سے قبل اسے کم از کم دو دفعہ لازمی پڑھ لیں۔ دھوکہ ہوسکتا ہے۔ زمین و جائیداد کی خرید وفروخت کے حوالے سے بہتر وقت ہے۔ وہ لوگ جو اپنا مکان بنانے کی کوشش میں تھے۔ اس عرصے میں کوئی بہتر وسیلہ بن جائے گا۔




کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

## 20 اپریل تا 9 جون

تعلیمی میدان میں آپ نمایاں کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ کھیل کے میدان میں بھی آپ کی بہتر حکمت عملی کے سبب کامیابی ملنے کے امکانات ہیں۔ گھر سے باہر وقت گزارنا دوستوں کے ساتھ پھرنا اور نئے دوست بنانا پسند کریں گے۔ سیر وتفریح پر جانا اور میوزک سننا اچھا لگے گا۔ جنس مخالف کی طرف رغبت بڑھے گی۔ شریک حیات کے ساتھ بھی تعلقات میں بہتری آئے گی اور آپس میں رومانویت بڑھے گی اور شریک حیات کے ساتھ سیر وتفریح پر جانے کے مواقع ملیں گے۔ وہ لوگ جو شادی کی عمر کو پہنچ چکے ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر اور اچھا جیون ساتھی مل

جائے گا نیز اگر کسی کو پسند کرتے ہیں اور شادی کرنا چاہتے ہیں تو اپنی خواہشات کا اظہار کرنے کے لیے موزوں وقت ہے۔ بچوں کی وجہ سے خوشیوں کا حصول ہوگا۔ ذاتی طور پر کافی ہوشیار اور چالاک دکھائی دیں گے۔ کسی بھی مسئلے کا فوری اور اچھا حل آپ کے پاس موجود ہوگا۔ دوسرے لوگوں کو بھی آپ کے مشوروں سے فائدہ ہوگا نیز اپنی ذہانت کی وجہ سے اپنی بہت سی خواہشات کو حقیقت کا روپ دے لیں گے۔

قانونی معاملات میں آپ کا پلڑا بھاری رہے گا۔ وہ طالب علم جو تعلیم کے سلسلے میں بیرون ملک جانا چاہتے ہیں تو انہیں مثبت جواب ملنے کی توقع ہے۔ مالی حوالے سے ایک اچھا وقت ہے۔ فضول اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ صحت کا خاص خیال رکھیں، طبیعت اچانک خراب ہوسکتی ہے۔ اپنے دشمنوں سے محتاط رہیں وہ آپ کو نقصان پہنچانے کے لیے کوئی بھی حربہ استعمال کرسکتے ہیں۔

**10 جون تا 30 جون**

مالی حوالے سے ایک بہتر وقت ہے۔ مختلف ذرائع سے آمدن کا حصول ہوگا۔ انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ کوئی بڑا انعام بھی نکل سکتا ہے۔ اُمیدوں خواہشات کی تکمیل کے حوالے سے بہتر وقت ہے۔ اگر آپ اپنی خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے مستقل مزاجی سے محنت کریں تو کامیاب ہوں گے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ کوئی اختلافات تھے تو انہیں حل کرنے کی کوشش کریں انشاء اللہ تعالیٰ بہتر طریقے سے حل ہوجائیں گے۔ سیر وتفریح پر جانا اور موج مستی کرنا پسند کریں گے۔ وہ افراد جو مستقل بیماری کا شکار ہیں ان کی صحت کی طرف سے کی گئی لاپرواہی آپ کو مزید پریشانی میں مبتلا کرسکتی ہے۔ شادی بیاہ اور تقریبات میں آپ کی شرکت رہے گی۔ کوئی نئی سواری کار، موٹر سائیکل وغیرہ خریدنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں خرید لیں۔

**یکم جولائی تا 31 اگست**

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 7-12-16 | 1-18-20 |
| فروری | 3-8-12-13 | 16-24-25 |
| مارچ | 2-7-12-29 | 15-24 |
| اپریل | 3-4-8-26-27 | 12-20-21 |
| مئی | 1-5-24-28 | 9-17-18 |
| جون | 1-2-21-25-29 | 5-14 |
| جولائی | 18-22-26 | 2-11-30 |
| اگست | 14-18-23 | 7-8-26 |
| ستمبر | 10-11-15-19 | 4-22 |
| اکتوبر | 8-12-16 | 1-20-28-29 |
| نومبر | 4-8-12-13 | 16-25 |
| دسمبر | 2-6-10-28-29 | 13-22 |

دلکش اور خوبصورت نظر آنا پسند کریں گے نیز اس حوالے سے اپنے اوپر کافی اخراجات بھی کریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات اکثر خراب رہیں گے۔ البتہ آپ کا مزاج کافی عاشقانہ اور پیار بھرا رہے گا۔ ہر طرح کے لوگوں میں جلد گھل مل جایا کریں گے۔ صحت عموماً اچھی رہے گی۔ ملازمت پیشہ افراد اپنے افسروں کے ساتھ تعلقات بہتر بنانے کی کوششوں میں رہیں گے، تاکہ ان سے اپنے مقصد کے مطابق فائدہ اٹھایا جا سکے۔ کاروباری افراد کو اس دوران خوب چاق وچوبند اور محتاط انداز سے چلنے کی ضرورت ہے۔ لاپرواہی کی وجہ سے نقصان ہوسکتا ہے۔ گھریلو ماحول زیادہ اچھا نہ ہوگا۔ چھوٹی چھوٹی باتوں پر اختلافات پیدا ہوجایا کریں گے۔ اس عرصے میں زمین وجائیداد کی خرید وفروخت نہ کریں ورنہ نقصان ہوگا۔ محفلوں میں جانا اور اپنے سے عمر اور رتبے میں بڑے لوگوں کے ساتھ اُٹھنا بیٹھنا زیادہ ہوگا۔

**یکم ستمبر تا 18 ستمبر**

اس عرصے میں آپ کافی متحرک نظر آئیں گے۔ اپنے مقاصد کے حصول کے لیے پوری جان لگادیں گے اور اللہ کے فضل سے بہت سی کامیابیاں ملنے کی توقع ہے۔ جنس مخالف کی طرف رغبت بڑھے گی۔ رومانویت میں اضافہ ہوگا اور نئے دوست بنانا پسند کریں گے۔ وہ لوگ جو شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر جیون ساتھی ملنے کی توقع ہے۔ صحت اکثر خراب رہے گی۔ وہ لوگ جو بیرون ملک جانے کی کوشش کررہے ہیں فی الوقت وہ اپنے پیسے اور وقت کا ضیائع کریں گے انہیں مثبت جواب ملنا مشکل ہے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کے نتائج بھی اچھے نہ آئیں گے۔ انٹرلیول تک کے طالبعلموں کے لیے قدرے بہتر وقت ہے۔ فضول اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ اپنے اوپر بھی کافی اخراجات کریں گے۔ خوبصورت اور دلکش نظر آنے کے لیے نئے نئے فیشن

کریں گے۔ ہمسایوں اور کرایہ داروں کے ساتھ اَن بَن متوقع ہے۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب خصوصاً والدہ کی طرف سے بننے والے رشتے داروں کے ساتھ اَن بَن ہو سکتی ہے۔ سیر و تفریح کے لیے جانا اور غیر نصابی سرگرمیوں میں حصہ لینا پسند کریں گے۔

زمین و جائیداد کی خرید و فروخت کے لیے بہتر وقت نہیں اور نہ ہی اس عرصے میں کوئی کار یا موٹر سائیکل وغیرہ خریدیں۔ فلاحی کاموں میں خرچ کرتے وقت خوب سوچ و بچار کیا کریں گے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے چھوٹا انعام نکل سکتا ہے۔

**19 ستمبر تا 18 اکتوبر**

کیریئر کے حوالے سے ایک اچھا وقت ہے۔ بہتر ملازمت کی تلاش ہو یا کاروباری سفر دونوں میں آپ کو کامیابی ملنے کے امکانات واضح ہیں۔ شراکتی کاروبار میں بھی فائدہ ہوگا۔ کسی کو قرض دی ہوئی رقم واپس نہیں مل رہی تھی تو اس عرصے میں کوشش کریں انشاء اللہ واپس مل جائے گی۔ آپ کے مخالفین اپنی سازشوں میں ناکام ہوں گے۔ اپنے اوپر بے یقینی یا جلد فیصلہ نہ کرنے کی وجہ سے معاملات التواء کا شکار ہو سکتے ہیں۔ مالی حالات قدرے بہتر رہیں گے مگر اخراجات خوب سوچ سمجھ کر کیا کریں گے۔

شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ البتہ بچوں کی وجہ سے پریشانیوں میں اضافہ ہو سکتا ہے۔ کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی قدرے غیر تسلی بخش رہے گی۔ دوستوں کے ساتھ اکثر بدمزگی پیدا ہو جایا کرے گی۔ اخراجات خوب سمجھ کر کریں گے۔ اخراجات سے بچنے کے لیے سیر و تفریح کے مواقع ضائع کریں گے۔ بیرون ملک ملازمت یا کاروبار کے حوالے سے کی گئی کوششوں میں کامیابی متوقع ہے۔ اندرون ملک اور بیرون ملک تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے اچھا وقت ہے۔ مالی معاملات اور لین دین کے حوالے سے کسی پر اعتبار نہ کریں ورنہ آپ کے ساتھ دھوکہ ہو سکتا ہے۔

**19 اکتوبر تا 11 نومبر**

اپنی خواہشات کو حقیقت کے روپ میں بدلنے کے لیے کافی تگ و دو کرتے نظر آتے ہیں۔ مگر امید کے مطابق خاطر خواہ نتائج کا حصول ایک مشکل امر ہوگا۔ گو چند خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے میں کامیاب ضرور ہوں گے مگر یہ وقت آپ کی ضرورت سے زیادہ محنت اور مشقت کا طلبگار ہے۔ محبوب / محبوبہ کے ساتھ تعلقات خراب رہیں گے جس کی بنیادی وجہ آپ کا سخت مزاج ہوگا۔ دوستوں کے ساتھ بھی اکثر اَن بَن ہو جایا کرے گی۔ نئے دوستوں کو زیادہ وقت دیا کریں گے۔

مالی معاملات قدرے مشکل صورتحال کو ظاہر کر رہے ہیں۔ اخراجات زیادہ اور آمدن کم ہوگی۔ زیادہ تر اخراجات فضول نوعیت کے ہوں گے۔ شریک حیات کی وجہ سے بھی اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر رشتہ ملنے کی امید ہے۔ انٹرلیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی غیر مطمئن رہے گی۔ البتہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلم کافی نمایاں رہیں گے۔ رشتہ داروں کے گھر آنا جانا بڑھے گا۔ اس عرصے میں آپ کے مخالفین آپ کے خلاف سازشیں تیز کرتے نظر آتے ہیں۔ آپ کو محتاط انداز میں زندگی میں آگے بڑھنے کی ضرورت ہے۔

شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے نقصان متوقع ہے۔ کار، موٹر سائیکل وغیرہ کی خرید و فروخت کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ کوئی اختلافات تھے تو اس عرصے میں حل ہونے کے قوی امکانات ہیں البتہ اگر وراثتی حوالے سے کوئی اختلافات تھے تو وہ حل ہوتے ہوئے دکھائی نہیں دیتے۔ بلکہ ان میں مزید شدت آئے گی۔ دوسروں کے ساتھ گفتگو کرتے وقت خوب سوچ سمجھ کر بولیں۔ آپ کا انداز گفتگو قدرے سخت اور غیر مہذبانہ ہوگا جس کی وجہ سے مسائل بڑھ سکتے ہیں۔ کھیل کے میدان میں بھی چوٹ لگنے کا خدشہ ہے۔

**12 نومبر تا 31 دسمبر**

یہ وقت آپ کی زندگی میں کچھ آسانیاں لے کر آئے گا۔ آپ کے مشکل وقت میں بہت سے سچے ساتھ نبھانے والے ساتھی ملیں گے۔ اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ زندگی کے کسی بھی مقابلے میں اپنے حریف کو کمزور سمجھنا آپ کو ناکامی اور ہار کی طرف لے کر جا سکتا ہے۔ ذاتی کاروبار سے منسلک افراد کے لیے یہ وقت بہتر ثابت ہوگا۔ البتہ شراکتی کاروبار زیادہ فائدہ مند نہ رہے گا۔ صحت مند و توانا نظر آئیں گے۔ مختلف طرح کے کھانے کھانا اور دعوتوں پر جانا پسند کریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ بیرون ملک کام یا تعلیم کے سلسلے میں جانا چاہتے ہیں تو آسانیاں پیدا ہوں گی۔

# برج جوزا

| | | |
|---|---|---|
| برج جوزا کا عرصہ حکومت | 21 مئی تا 20 جون |  |
| برج جوزا کا منسوبی کوکب | عطارد | |
| برج جوزا کے منسوبی حروف | ک، ق | |
| برج جوزا والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 9-5-1 | |
| برج جوزا والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | زمرد، پکھراج | |
| برج جوزا والوں کے لیے خوش قسمت دن | منگل، بدھ، جمعرات | |
| برج جوزا والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، بسنتی | |

## یکم جنوری تا 20 فروری

ازدواجی لحاظ سے یہ وقت آپ کے لیے ایک بہترین وقت ثابت ہوگا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات مزید مضبوط ہوں گے اور آپس میں پیار ومحبت بڑھے گا نیز وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں تھے انہیں اس عرصے میں بہتر جیون ساتھی ملنے کی توقع ہے۔ بچوں کی طرف سے خوشی ملنے کے امکانات ہیں۔ بغیر سوچے سمجھے اخراجات کرنے کی وجہ سے مالی تنگی کا سامنا ہوسکتا ہے۔

نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے اور نمایاں کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ اعلیٰ تعلیم کے حصول یا ملازمت کے لیے بیرون ملک جانا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں آپ کے لیے آسانیاں پیدا ہوں گی۔ بیرون ملک تجارت کے حوالے سے بھی فائدہ مند وقت ہے۔ دوستوں اور خصوصاً جنس مخالف کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ البتہ نئے دوست بنانے سے اجتناب بھی کریں گے۔ قانونی معاملات میں آپ کا پلڑا قدرے بھاری رہے گا البتہ وراثتی معاملات کا کسی صورت کوئی حل نکلتا نظر نہیں آتا۔ بلکہ وراثتی معاملات کی وجہ سے آپسی کشیدگیاں بڑھنے کی توقع ہے۔ کاروباری حوالے سے ایک اچھا وقت ہے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ اختلافات پیدا ہوسکتے ہیں۔

## 21 فروری تا 19 اپریل

اُمیدوں وخواہشات کی تکمیل کے حوالے سے ایک اچھا وقت ہے۔ بشرطیکہ آپ اپنے فیصلوں میں جلدی اور مزاج میں مستقل مزاجی کا عنصر لے کر آئیں۔ تعلیمی میدان میں آپ کی کارکردگی میں بہتری آئے گی نیز غیر نصابی سرگرمیوں میں بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔ جنس مخالف کے ساتھ وقت گزارنا اور نئے دوست بنانا پسند کریں گے۔

گھریلو ماحول قدرے ناخوشگوار رہے گا۔ ساس کے ساتھ بھی بدمزگی پیدا ہوسکتی ہے۔ تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے ایک منافع بخش وقت ہے۔ قانونی معاملات میں آپ کو کامیابی کی توقع ہے۔ زمین وجائیداد کی خرید وفروخت ہرگز نہ کریں ورنہ نقصان ہوگا۔ وراثتی معاملات بہتر طریقے سے حل ہوجائیں گے۔ بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئیگی۔




کامیاب زندگی کے لیے اپنے بروج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہوگی

## 20 اپریل تا 9 جون

گھر والوں کو زیادہ وقت دیا کریں گے۔ گھر میں وقت گزارنا پسند کریں گے۔ گھریلو ماحول قدرے خوشگوار رہے گا۔ ساس کے مزاج میں بھی بہتر تبدیلی کی توقع ہے۔ انعامی سکیموں میں حصہ نہ لیں، ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔ کھیل اور غیر نصابی سرگرمیوں میں نمایاں کارکردگی نہ دکھا پائیں گے۔ دوستوں کے ساتھ وقتی طور پر اَن بَن ہوسکتی ہے۔ عاشق/معشوق کے ساتھ بھی تعلقات خراب ہوسکتے ہیں۔ سیروتفریح کے بہت سے منصوبے بنائیں گے مگر انہیں عملی جامہ نہ پہنا سکیں گے۔

اخراجات میں اضافے کی وجہ سے مالی مسائل پیدا ہوسکتے ہیں البتہ کاروباری حوالے سے اچھا وقت ہے۔ البتہ قرض پر زیادہ کام نہ کریں، ورنہ پیسہ پھنس سکتا ہے۔ عزت وشہرت میں

اضافہ ہوگا۔شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے مالی فائدہ ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد کے اپنے افسران کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے اور ان سے وابستہ کام بھی حل ہو جائیں گے۔

اُمیدوں وخواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے آپ کو کافی تگ و دو کرنا پڑے گی۔ممکن ہے کہ بعض اوقات آپ ہمت ہار جائیں اور خود بھی اپنی خواہشات کو اُدھورا چھوڑ دیں۔دوران گفتگو الفاظ کا استعمال انتہائی سوچ سمجھ کر کریں۔غیر مہذب الفاظ کا استعمال کم کریں ورنہ لوگوں سے لڑائی جھگڑے بڑھیں گے نیز بڑے،بہن بھائیوں کے ساتھ تلخ کلامی ہو سکتی ہے۔

**10 جون تا 30 جون**

یہ وقت آپ کے مالی حالات میں بہتری کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔بہتر نوکری ملنے کی توقع ہے۔البتہ آپ کے ساتھ کام کرنے والے آپ کے خلاف سازشیں کرتے نظر آتے ہیں لہذا محتاط رہیں اور اپنے خیالات و راز کسی کو مت بتائیں۔کاروباری حوالے سے ایک اچھا وقت ہے۔اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔

دوستوں کے ساتھ تعلق اور حلقے میں وسعت کا امکان ہے۔یہ وقت آپ کے رُکے ہوئے کاموں اور مفادات کے حصول کے لیے مددگار ثابت ہوگا۔کھیل کے میدان میں آپ کو کامیابی کا حصول ممکن ہے۔زمین و جائیداد کی خرید و فروخت کے حوالے سے اچھا وقت نہیں۔اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں گے اور صحت مند غذائیں کھانا پسند کریں گے۔

**یکم جولائی تا 31 اگست**

شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔آپس میں پیار و محبت بڑھے گا وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں خوبصورت اور اچھی شریک حیات ملنے کی توقع ہے۔وہ لوگ جو دوسری شادی کے خواہشمند ہیں ان کے لیے ایک اچھا وقت ہے۔

اس عرصے میں آپ کا مزاج بہتر رہے گا۔سیر و تفریح پر جانا، میوزک سننا اور دوستوں کے ساتھ موج مستی کرنا پسند کریں گے۔جنس مخالف/محبوب کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے اور آپس میں تحائف کا تبادلہ ہوگا۔فضول اخراجات میں اضافہ ہوگا۔دکھاوا کرنے کے لیے بھی اخراجات کریں گے۔

صحت کا خاص خیال رکھیں لاپرواہی کی صورت میں طبیعت زیادہ خراب ہو سکتی ہے۔چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ وقتی طور پر لڑائی جھگڑا ہو سکتا ہے۔

کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی بہتر رہے گی،البتہ حریف کو کمزور سمجھنا ہار کا باعث ہو سکتا ہے۔

تعلیمی میدان میں بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔وہ طالبعلم جو تعلیم کے سلسلے میں بیرون ملک جانا چاہتے ہیں انہیں چاہیے کہ اس عرصے میں کوشش کریں،انشاء اللہ مثبت نتائج سامنے آئیں گے۔قانونی معاملات میں آپ کا پلڑا بھاری رہے گا۔

**یکم ستمبر تا 18 ستمبر**

اُمیدوں وخواہشات کو حقیقت کا روپ دینا بہت زیادہ کٹھن ہوگا۔رشتے داروں اور دوست احباب سے تعلقات کشیدہ ہونے کا خدشہ ہے۔چھوٹے موٹے لڑائی جھگڑے آپ کی وجہ سے زیادہ خراب ہو سکتے ہیں۔

اس عرصے میں آپ کو اپنے مالی معاملات پر خاص توجہ دینی چاہیے۔اخراجات وغیرہ سوچ سمجھ کر کریں کسی کو قرض نہ دیں،ورنہ واپس ملنا مشکل ہو جائے گا۔بڑی رقم لے کر نہ گھومیں ورنہ چوری یا گم ہونے کا خدشہ ہے۔

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 1-10-14-18-19 | 3-23-24-30 |
| فروری | 6-10-15-24-25 | 19-20-27 |
| مارچ | 5-9-10-14-24 | 19-26 |
| اپریل | 1-6-10-11-20-21-29 | 15-16-23 |
| مئی | 3-7-8-17-18-26-30 | 12-13-20 |
| جون | 4-14-23-27 | 9-16 |
| جولائی | 1-11-20-24-28-29 | 6-13-14 |
| اگست | 7-8-16-20-21-25 | 2-3-10-30 |
| ستمبر | 4-13-17-21 | 6-26 |
| اکتوبر | 1-10-14-18-19-28-29 | 3-4-23-24-31 |
| نومبر | 6-10-15-25 | 19-20-27 |
| دسمبر | 4-8-12-22-31 | 17-24-25 |

## حصول طاقت و توانائی

وہ جو کمزوری کا شکار ہیں اور صحت و توانائی کے متلاشی ہیں ان کو بہتر صحت اور طاقت ور جسم کے حصول کے لیے بلڈ سٹون استعمال کرنا چاہیے۔ مردانہ طاقت کے لیے بھی اس کا استعمال نہایت مفید ہے۔ اس کو قدیم زمانے سے تحفظ اور طاقت سے منسوب کیا جاتا ہے۔ گو زیادہ قیمتی نہیں ہے لیکن اصل دستیاب کم ہوتا ہے۔

بلڈ سٹون

صحت قدرے بہتر رہے گی۔ ملازم پیشہ افراد کے لیے بھی بہتر وقت ہے۔ اپنے افسران سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ بے روزگار افراد کو بھی نوکری ملنے کے امکانات ہیں۔ البتہ تنخواہ ان کی خواہش اور قابلیت سے کم ہوگی۔

نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے اور عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ کھیل کے دوران چوٹ لگنے کا خدشہ ہے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے کوئی بڑا انعام نکلنے کی توقع نہیں ہے۔

**19 ستمبر تا 18 اکتوبر**

اس عرصے میں آپ کو اپنے مخالفین اور دشمنوں سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے وہ آپ کو نقصان پہنچانے یا آپ کی عزت خراب کرنے کی ہر ممکن کوشش کریں گے۔ کوئی بھی فیصلہ لینے سے پہلے اپنے دوستوں سے ضرور مشاورت کر لیں آپ کو بہتر مشورہ ملے گا اس عرصے میں اپنی صحت کا بھی خاص خیال رکھیں بیمار پڑ سکتے ہیں۔

شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور رومانویت بڑھے گی۔ شریک حیات کی فرمائش پوری کرنے کی مکمل کوشش کریں گے۔ دعوتوں اور محفلوں میں جانا پسند کریں گے۔ منگنی اور نکاح کے لیے اچھا وقت ہے۔ وہ لوگ جو دوسری شادی کرنا چاہتے ہیں ان کے لیے بھی ایک اچھا وقت ہے۔

تعلیمی میدان میں آپ کی کارکردگی قدرے بہتر رہے گی۔ کھیلوں کے میدان میں بھی عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ رشتہ داروں اور چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ وقتی طور پر لڑائی جھگڑا ہو سکتا ہے۔ ملازموں کی وجہ سے نقصان ہونے کا خدشہ ہے۔ وہ لوگ جو اپنے لیے ملازمت کی تلاش میں تھے انہیں اس عرصے میں کوئی بہتر مواقع ملتے نظر نہیں آتے۔ بیرون ملک سفر کے حوالے سے بہتر وقت ہے۔ نیز بیرون ملک تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے ایک منافع بخش وقت ثابت ہوگا۔

**19 اکتوبر تا 11 نومبر**

مالی لحاظ سے ایک خوش قسمت وقت ہے۔ بے روزگار افراد یا وہ لوگ جو بہتر ملازمت کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر ملازمت ملنے کی توقع ہے۔ کاروباری حالات میں بہتری آئے گی۔ کاروبار میں بڑی سرمایہ کاری کرنا چاہتے یا کوئی نیا کاروبار کرنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں کر لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔ البتہ زمین و جائیداد کی خرید و فروخت کے حوالے سے اچھا وقت نہیں، نقصان کا اندیشہ ہے۔ اس عرصہ میں آپ کے فضول اخراجات میں بھی اضافہ ہوگا۔ دکھاوے اور شوخی مارنے کے لیے بھی اخراجات کریں گے۔ کسی کو قرض دی ہوئی رقم واپس نہیں مل رہی تھی تو اس عرصے میں کوشش کریں انشاء اللہ پوری نہ سہی تو مناسب رقم مل جائے گی۔

امیدوں و خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے ضرورت سے زیادہ تگ و دو کرنے کی ضرورت ہے۔ بہت سے کاموں میں انجانی رکاوٹیں آ جایا کریں گی۔ شریک حیات کے ساتھ اکثر بدمزگی پیدا ہو جایا کرے گی۔ گھریلو ماحول ناخوشگوار رہے گا اور چھوٹی چھوٹی باتوں پر لڑائی جھگڑے ہو جایا کریں گے۔ وراثتی معاملات کا کوئی بہتر حل نکلتا دکھائی نہیں دیتا۔ آپ اکثر چھوٹے چھوٹے مسئلوں اور باتوں کو اپنے لیے دردِ سر بنا لیا کریں گے۔ آپ کو چاہیے کہ مشکل وقت میں مشاورت سے کام کریں۔

**12 نومبر تا 31 دسمبر**

مالی لحاظ سے قدرے مناسب وقت ہے خصوصاً ملازمت پیشہ افراد کے لیے وہ لوگ جو کسی بہتر نوکری کی تلاش میں تھے۔ اس عرصے میں مل جائے گی۔ کاروباری معاملات میں آپ اپنی لاپرواہی کی وجہ سے نقصان اٹھا سکتے ہیں۔ اس عرصے میں کوئی بھی نیا کاروبار شروع نہ کریں ورنہ خاطر خواہ فائدہ نہ ہوگا۔

گھر والوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے نیز شادی بیاہ اور اسی طرح کی دوسری تقریبات میں آپ کی شرکت رہے گی۔ اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ لاپرواہی کی وجہ سے بیمار ہو سکتے ہیں۔ انعامی سکیموں کے ذریعے چھوٹا انعام نکل سکتا ہے۔ اس عرصے میں کسی کو قرض نہ دیں ورنہ واپس ملنا مشکل ہو جائے گا۔

# برج سرطان

| | | |
|---|---|---|
| برج سرطان کا عرصہ حکومت | 21 جون تا 22 جولائی |  |
| برج سرطان کا منسوبی کوکب | قمر | |
| برج سرطان کے منسوبی حروف | ح، ہ | |
| برج سرطان والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 2-6-8 | |
| برج سرطان والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | موتی، ہیرا، مرجان | |
| برج سرطان والوں کے لیے خوش قسمت دن | پیر، منگل، جمعہ | |
| برج سرطان والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | سفید، بسنتی، پیلا | |

## یکم جنوری تا 20 فروری

یہ وقت آپ کے معاشی استحکام کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ وہ لوگ جو بہتر نوکری کی تلاش میں تھے انہیں اس عرصے میں اچھی نوکری مل جائے گی۔ کاروباری افراد کو کچھ مشکلات ضرور پیش آئیں گی البتہ اگر وہ ٹھنڈے مزاج سے فیصلہ لیں تو ضرور کامیابی ملے گی۔ وراثتی مسائل کو حل کرنے کے لیے ایک اچھا وقت ہے بات چیت کے ذریعے معاملات کو حل کرنے کی کوشش کریں انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی بہتر حل نکل آئے گا۔ کسی کو قرض دی ہوئی رقم اگر واپس نہیں مل رہی تھی تو اس عرصے میں کوشش کریں انشاء اللہ تعالیٰ اچھی امید ہے۔ صحت اچھی رہے گی پہلے سے بیمار لوگ بھی جلد صحت یاب ہو جائیں گے۔ مختلف طرح کے کھانے کھانا پسند کریں گے۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ البتہ اکثر اوقات شریک حیات کے ساتھ وقتی ناراضگی ہو جایا کرے گی۔

اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی کافی بہتر رہے گی۔ تعلیم یا کام کے سلسلے میں بیرون ملک جانے کے حوالے سے آسانیاں پیدا ہوں گی۔ اس عرصے میں آپ کا انداز گفتگو انتہائی نرم اور شگفتہ رہا کرے گا۔ لوگوں کی مدد کر کے خوشی محسوس ہوگی۔ پالتو جانوروں کا خاص خیال رکھا کریں گے۔ والدہ کے ساتھ وقت گزارنا اچھا لگے گا۔ بیرون ملک مقیم رشتہ داروں سے فائدہ ملنے کی امید ہے۔ اخراجات خوب سوچ سمجھ کر کیا کریں گے مگر فلاحی کاموں میں خرچ کرتے وقت بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔

## 21 فروری تا 19 اپریل

آمدنی میں اضافہ ہوگا البتہ بڑھتے ہوئے فضول اخراجات کی وجہ سے مالی تنگی کا سامنا ہو سکتا ہے۔ کاروباری حوالے سے ایک اچھا وقت ہے لہٰذا کاروبار پر زیادہ سے زیادہ توجہ اور وقت دینے کی ضرورت ہے تاکہ زیادہ سے زیادہ منافع کما سکیں۔ قانونی کاروائیوں کا فی الوقت کوئی حل نکلتا نظر نہیں آتا۔

اس عرصے میں کسی پر بھروسہ نہ کریں نیز دوسروں کے معاملات میں خواہ مخواہ کی دخل اندازی سے گریز کریں۔ ورنہ آپ نقصان اٹھائیں گے۔ تعلیم کی طرف عدم دلچسپی کارکردگی پر برے اثرات مرتب کرے گی۔

چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ اکثر معاملات کشیدہ ہو جایا کریں گے۔ لمبے سفر پر جاتے وقت ضروری ادویات ساتھ رکھیں۔ اس عرصے میں کوئی بھی نئی سواری جیسے کار، موٹر سائیکل وغیرہ نہ خریدیں ورنہ نقصان کا سودا ہوگا۔ شادی بیاہ کے لیے اچھا وقت نہیں۔

## 20 اپریل تا 9 جون

شریک حیات کا مزاج کافی اچھا رہے گا۔ رومانویت بڑھے گی۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں۔ انہیں اس عرصے میں اچھا جیون ساتھی ملنے کی توقع ہے۔ محبوب / محبوبہ کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ شریک حیات اور جنس مخالف پر اخراجات زیادہ ہوں گے۔ ایک سے زائد جنس مخالف کے ساتھ تعلقات رہیں گے۔ رشتے داروں اور بہن




کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور ان کے ساتھ سیر وتفریح پر جانے کا موقع ملے گا۔ سیر وتفریح کے حوالے سے بیرون شہر بھی جاسکتے ہیں۔

تعلیمی میدان میں آپ نمایاں کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ نیز کھیل کے میدان میں بھی آپ کی بہتر حکمت عملی کے سبب کامیابی ملنے کی توقع ہے۔ میوزک میں دلچسپی بڑھے گی۔ سیر وتفریح کے حوالے سے بیرون شہر سفر پر جانے کا بھی موقع مل سکتا ہے۔

کاروباری حالات قدرے اونچ نیچ کا شکار رہیں گے۔ اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام حل نہ ہوں گے۔ گھریلو ماحول اکثر ناخوشگوار رہے گا نیز آپ کے مزاج اور گھریلو معاملات کی طرف سے لاپرواہی کے سبب معاملات زیادہ خراب ہو سکتے ہیں۔

**10 جون تا 30 جون**

عدالت میں کیس چل رہا ہے تو اس کا فیصلہ آپ کے حق میں ہونے کے بہت زیادہ امکانات ہیں۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور آپس میں رومانیت کا عنصر بڑھے گا۔ منگنی و نکاح کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔ بیرون ملک تجارت یا تعلیم کے سلسلے میں جانا چاہتے ہیں تو کامیابی ملے گی۔

اس عرصے میں صحت کا خاص خیال رکھیں۔ لاپرواہی کی صورت میں چوٹ لگنے یا لمبے عرصے کے لیے بیمار پڑنے کے امکانات ہیں۔ ملازمت پیشہ افراد کی راہ میں فی الوقت مسائل اور رکاوٹیں بڑھیں گی۔ سیر وتفریح کے حوالے سے اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ قریبی رشتے داروں اور چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ وقتی طور پر اختلافات جنم لے سکتے ہیں۔

**یکم جولائی تا 31 اگست**

مالی حوالے سے اچھا وقت نہیں، البتہ آپ اخراجات پر کچھ قابو پالیں گے نیز کسی کو قرض دی ہوئی رقم واپس ملنے کی توقع ہے۔ عزت و شہرت میں اضافہ ہوگا۔ کاروباری حوالے سے اچھا وقت ہے۔ خصوصاً شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے مالی فائدہ ہوگا۔ اس عرصے میں آپ کی کچھ اُمیدیں و خواہشات آسانی سے حقیقت کا روپ لے لیں گی۔

وراثتی معاملات میں مثبت تبدیلیاں رونما ہوتی نظر آ رہی ہیں۔ صحت پہلے سے قدرے بہتر ہو جائے گی۔ والدہ اور ساس کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔

انعامی سکیمیں نہ کھیلیں، ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔ انٹرلیول تک کے طالبعلم لاپرواہی کی وجہ سے اپنی کارکردگی متاثر کریں گے۔ کھیل کے میدان میں دشمن کو کمزور سمجھنا نقصان دہ ثابت ہوگا۔ بچوں کی وجہ سے پریشانی کا سامنا ہو سکتا ہے۔

**یکم ستمبر تا 18 ستمبر**

اس عرصے میں آپ کا مزاج نسبتاً تلخ رہے گا۔ جلد غصے میں آ جایا کریں گے۔ مالی معاملات کی وجہ سے بھی پریشانیوں میں اضافہ ہوگا۔ اخراجات کا تناسب آمدن سے بڑھ جائے گا۔ کاروباری حالات بھی اونچ نیچ کا شکار رہیں گے۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کے غلط فیصلوں کی وجہ سے بڑا نقصان متوقع ہے۔ آپ لوگوں کو خود ایسے مواقع فراہم کریں گے جس سے آپ کی عزت و شہرت میں کمی آئے گی۔

شریک حیات کا مزاج گرم رہے گا۔ آپس میں اختلاف رائے بڑھے گا۔ دوستوں کے ساتھ وقت گزارنا اور سیر وتفریح پر جانا پسند کریں گے۔ گھریلو ماحول قدرے ناخوشگوار رہے گا۔ ساس کے ساتھ بھی تعلقات اکثر خراب رہیں گے۔

امیدوں و خواہشات کے حصول کے لیے آپ کو خوب محنت کرنے اور مشاورت کے ساتھ فیصلے لینے کی ضرورت ہے۔ انشاء اللہ اپنی بہت سی خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے میں کامیاب ہو جائیں

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 7-12-16 | 5-6-18-19-26 |
| فروری | 3-8-12-13 | 2-15-22 |
| مارچ | 2-7-12-29 | 1-14-21-22-28 |
| اپریل | 3-4-8-26-27 | 10-11-18-25 |
| مئی | 1-5-24-28 | 7-8-15-22 |
| جون | 1-2-21-25-29 | 4-11-12-18-19 |
| جولائی | 18-22-26 | 1-8-9-16-28-29 |
| اگست | 14-18-23 | 5-12-25 |
| ستمبر | 10-11-15-19 | 1-2-8-21-28 |
| اکتوبر | 8-12-16 | 6-18-19-26 |
| نومبر | 4-8-12-13 | 2-15-22-23-29-30 |
| دسمبر | 2-6-10-28-29 | 12-19-20-27 |

گے۔ رشتے داروں کی طرف آنا جانا بڑھے گا۔ کوئی نئی سواری خرید نا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں بہتر سواری مل جائے گی۔

**19 ستمبر تا 18 اکتوبر**

یہ وقت آپ کے سخت اور نرم مزاج دونوں کو برابر ظاہر کر رہا ہے یعنی اگر کسی سے نفرت کریں گے تو حد سے بڑھ کر اور اگر کسی کو پسند کریں گے تو وہ بھی حد سے بڑھ کر۔ لوگوں پر جلد اعتبار کر لیا کریں گے۔ مگر اعتبار ٹوٹنے کی صورت میں آپ بدلہ کی ٹھان لیں گے۔ گھریلو ماحول قدرے خوشگوار رہے گا اور گھر میں وقت گزارنا پسند کریں گے۔ سیر و تفریح پر کم جایا کریں گے۔ محبوب / محبوبہ کے ساتھ وقتی طور پر تعلقات خراب ہو سکتے ہیں۔ آپ کی بہت سی خواہشات ٹوٹتی ہوئی معلوم ہوں گی۔ انعامی سکیموں میں حصہ نہ لیں ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔ اس عرصے میں آمدن کم اور اخراجات زیادہ ہوں گے۔ کاروباری حوالے سے قدرے بہتر وقت ہے البتہ ادھار پر کام نہ کریں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔

آپ کا انداز گفتگو انتہائی غیر مہذبانہ ہوگا۔ اکثر اوقات اپنے آپ کو ہی عقل کل سمجھ لیا کریں گے اور کسی بڑے کے مشوروں پر بالکل بھی عمل نہ کریں گے۔ کھیل کے میدان میں آپ کی غلط حکمت عملیوں کی وجہ سے ہار کے امکانات ہیں۔ انٹر لیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی میں کوئی خاص بہتری نہ آئے گی۔ وراثتی معاملات فی الحال حل ہوتے دکھائی نہیں دیتے۔

حکومتی یا اعلیٰ افسران سے وابستہ کوئی کام تھے تو وہ حل ہو جائیں گے۔ بہو کے ساتھ تعلقات اکثر خراب رہیں گے۔ بچوں کی وجہ سے پریشانیوں میں اضافہ ہوگا۔

**19 اکتوبر تا 11 نومبر**

یہ عرصہ آپ کے لیے پریشانیوں میں اضافے کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ فضول نوعیت کے اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ ملازمین کی وجہ سے بھی نقصان متوقع ہے۔ آپ کی طبیعت بھی خراب ہو سکتی ہے۔ کام کے دوران جلد تھکاوٹ کا شکار ہو جایا کریں گے۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتہ داروں کے ساتھ اختلافات قائم ہو سکتے ہیں۔

گھر سے باہر وقت گزارنا اور دوستوں کے ساتھ موج مستی کرنا پسند کریں گے۔ جنس مخالف میں زیادہ دلچسپی لیں گے۔ نئے دوست بنائیں گے۔ کاروباری حوالے سے قدرے ایک بہتر وقت ہے البتہ آپ کو

**ہمت جرات** ٹائیگر آئی

شجاعت، ہمت اور جرات وہ الفاظ ہیں جن کی خوبیاں انسان میں نہ بھی ہوں تب بھی وہ اپنے لیے ان الفاظ کے سننے کی خواہش رکھتا ہے۔ اگر آپ ان افراد میں سے ہیں جن میں ہمت اور جرات کی کمی ہے تو پھر ٹائیگر یا ٹائیگر آئی کا استعمال کریں۔ یہ زیادہ مہنگا تو نہیں ہوتا لیکن درست پتھر کو تلاش کرنا پڑتا ہے۔

کاروبار پر زیادہ توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ ملازمین پر ہرگز اعتبار نہ کریں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ تعلیم کے میدان میں آپ بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ غیر نصابی سرگرمیوں میں بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیا کریں گے۔

شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ نیز آپ میں رومانویت کا عنصر بڑھا ہوا نظر آئے گا۔ تحائف کا تبادلہ ہوگا اور شریک حیات کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ امیدوں وخواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے کافی تگ و دو کریں گے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے چھوٹا انعام نکل سکتا ہے۔ دوسروں کی مدد کر کے خوشی محسوس کریں گے۔ وہ لوگ جو اپنے لیے بہتر نوکری کی تلاش میں ہیں انہیں فی الوقت کوئی بہتر مواقع ملتے نظر نہیں آتے۔

**12 نومبر تا 31 دسمبر**

اس عرصے میں آپ کافی پرجوش دکھائی دیں گے۔ گھر سے باہر وقت گزارنا اور سیر و تفریح پر جانا پسند کریں گے۔ عزیز و اقارب کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ البتہ بعض اوقات اچانک غصہ میں آجایا کریں گے۔ جس سے ماحول خراب ہو سکتا ہے۔ اُمیدوں وخواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے کافی تگ و دو کریں گے اور اس میں کافی حد تک کامیاب بھی رہیں گے۔ آپ کی کامیابیوں اور خواہشات کی تکمیل میں آپ کے دوست واحباب ایک اہم کردار ادا کریں گے۔

بیرون ملک روزگار یا تعلیم کے حوالے سے جانا چاہتے ہیں تو فی الحال اس میں رکاوٹیں آئیں گی۔ لاپرواہی کی وجہ سے صحت خراب ہو سکتی ہے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں یا لینے کی کوشش کر رہے ہیں تو اس عرصے میں مل جائے گا۔ ساس کے ساتھ ناراضگی تھی تو وہ دور ہو جائے گی۔

# برج اسد

| | |
|---|---|
| برج اسد کا عرصہ حکومت | 23 جولائی تا 23 اگست |
| برج اسد کا منسوبی کوکب | شمس |
| برج اسد کا منسوبی حرف | م |
| برج اسد والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 9-6-5-1 |
| برج اسد والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | یاقوت، مرجان |
| برج اسد والوں کے لیے خوش قسمت دن | اتوار، منگل، بدھ |
| برج اسد والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | سنہرا، سبز، سرخ |



## یکم جنوری تا 20 فروری

نئے سال کی شروعات آپ کے لیے قدرے اچھی ثابت ہوگی۔ بہت سے رکے ہوئے کام حل ہو جائیں گے وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر جیون ساتھی مل جائے گا۔ پسند کی شادی کے حوالے سے بھی ایک اچھا وقت ہے۔اپنی امیدوں وخواہشات کوحقیقت کا روپ دینے کے لیے کافی تگ ودو کرتے نظر آئیں گے اور اپنی بہت سی خواہشات کوحقیقت کا روپ دینے میں کامیاب بھی ہو جائیں گے۔دوستوں کے ساتھ وقت گزارنا، سیر وتفریح پر جانا اور نئے دوست بنانا پسند کریں گے۔جنس مخالف میں دلچسپی بڑھے گی۔

وہ لوگ جو تعلیم یا کام کے سلسلے میں بیرون ملک جانے کی کوشش کر رہے تھے ان کی راہ میں رکاوٹیں آئیں گی۔اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی غیر متاثر کن رہے گی۔صحت کے حوالے سے لاپرواہی نہ برتیں بیمار پڑ سکتے ہیں۔ انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی قدرے بہتر رہے گی۔

گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ساس کے ساتھ بھی تعلقات میں بہتری آئے گی۔وراثتی معاملات بہتر طریقے سے حل ہو جائیں گے۔ اندرون ملک تجارت کے حوالے سے ایک اچھا وقت ہے۔کوئی نئی کار، موٹر سائیکل وغیرہ خریدنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں خرید لیں۔اچھی چیز مل جائے گی۔بہن بھائیوں اور قریبی رشتہ داروں کے ساتھ کوئی ناراضگی تھی تو معاملات اب بہتر طریقے سے حل ہو جائیں گے۔کرایہ داروں کے ساتھ بد مزگی پیدا ہو سکتی ہے۔بچوں کی وجہ سے خوشی کا حصول ہوگا۔غیر نصابی سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے اور نمایاں کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔

## 21 فروری تا 19 اپریل

یہ عرصہ مالی لحاظ سے تنگی کو ظاہر کر رہا ہے۔اسی عرصے میں کسی کو قرض نہ دیں ورنہ واپس ملنا مشکل ہو جائے گا۔عیاشی اور سیر وتفریح پر اخراجات ہوں گے۔شریک حیات کے ساتھ پیار ومحبت میں اضافہ ہوگا اور شریک حیات پر اخراجات بھی کریں گے۔ازدواجی بندھن میں بندھنے کے لیے بھی ایک اچھا وقت ہے۔امیدوں وخواہشات کی تکمیل میں بہت سی رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات قدرے بہتر رہیں گے اور ایک دوسرے سے ملنا جلنا بڑھے گا۔ البتہ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ اکثر اَن بَن ہو جایا کرے گی۔

مذہب کی طرف رجحان بڑھے گا۔

تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے ایک اچھا وقت ہے۔قانونی مقدمات میں آپ کا پلڑا بھاری رہے گا۔البتہ وراثتی معاملات حل ہوتے دکھائی نہیں دیتے۔

آپ کا مزاج کافی متاثر کن ہوگا۔جلد ہی لوگوں کو اپنی باتوں سے متاثر کر لیا کریں گے۔صحت قدرے بہتر رہے گی۔ تعلیمی میدان میں آپ کی کارکردگی کافی بہتر رہے گی۔تعلیمی حوالے سے بیرون ملک سفر کرنا چاہتے




کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

ہیں تو اس سلسلے میں آسانیاں پیدا ہوں گی۔

**20 اپریل تا 9 جون**

مالی معاملات میں بہتری آئے گی۔قرض دی ہوئی رقم واپس ملنے کی توقع ہے۔کاروباری حالات قدرے بہتر ہوتے ہوئے دکھائی دے رہے ہیں۔البتہ تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے اچھا وقت نہیں۔آپ کی عزت وشہرت میں اضافہ ہوگا۔ملازمت پیشہ لوگوں کے لیے بھی بہتر وقت ہے۔اپنے افسران کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔بہتر روزگار کی تلاش میں ہیں تو اس عرصے میں بہتر مواقع ملیں گے۔اپنے سے عمر میں بڑے لوگوں کی محفل میں بیٹھنا پسند کریں گے۔صحت قدرے بہتر رہے گی۔

تعلیمی میدان میں آپ کی کارکردگی زیادہ اچھی نہ ہوگی۔خفیہ دشمنوں سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔وہ آپ کو نقصان پہنچانے کے موقع کی تلاش میں رہیں گے۔قانونی معاملات میں آپ کو شکست کا سامنا ہو سکتا ہے۔امیدیں و خواہشات حقیقت کا روپ لیتی نظر آ رہی ہیں۔البتہ کسی عزیز و اقارب سے کوئی توقعات تھیں تو وہ ٹوٹتی نظر آتی ہیں۔

**10 جون تا 30 جون**

معاشی لحاظ سے ایک پریشان کن وقت ہے۔اخراجات خوب سوچ سمجھ کر کریں ورنہ ادھار مانگنے کی بھی نوبت آسکتی ہے۔اگر کسی کو قرض دیا ہوا تھا تو اس عرصے میں کوشش کریں کچھ رقم ضرور مل جائے گی۔

گھر والوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔بے مقصد محفلوں میں جانے اور سیر وتفریح پر خرچ کرنے سے اجتناب ہی کیا کریں گے۔معاشرے میں عزت بڑھے گی۔دوستوں کے ساتھ وقت گزارنا اور نئے نئے دوست بنانا پسند نہ کریں گے۔انعامی سکیموں میں ناکامی ہوگی۔شریک حیات کے ساتھ اَن بَن متوقع ہے۔

**یکم جولائی تا 31 اگست**

وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر جیون ساتھی ملنے کی توقع ہے۔جنس مخالف سے وابستہ خواہشات پوری ہوں گی اور آپس میں پیار محبت بڑھے گی۔کاروباری حوالے سے اچھا وقت ہے،البتہ کاروبار میں کسی پر بھروسہ نہ کریں،خصوصاً شراکتی کاروبار میں ، ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔چھوٹے بہن بھائیوں، دوستوں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا اور ان کے ساتھ سیر وتفریح پر جانا پسند کریں گے۔

بیرون ملک جانے کے حوالے سے آسانیاں پیدا ہوں گی۔قانونی معاملات بہتر طریقے سے حل ہو جائیں گے۔اچھے اچھے خواب آئیں گے جن کی تعبیر بھی اچھی ہو گی۔دوستوں کے ساتھ وقت گزارنا اور سیر وتفریح پر جانا پسند کریں گے۔نئے نئے دوست بھی بنائیں گے۔جنس مخالف میں دلچسپی بڑھے گی۔

**یکم ستمبر تا 18 ستمبر**

مالی لحاظ سے قدرے بہتر وقت ہے۔زمین و جائیداد کی خرید و فروخت کے حوالے سے بھی بہتر وقت ہے۔والدہ اور ساس کے ساتھ تعلقات قدرے بہتر رہیں گے۔

چھوٹی چھوٹی باتوں پر جلد ٹینشن کا شکار ہو جایا کریں گے اور معاملات کو سر پر سوار کر لیا کریں۔اس عرصے میں آپ کو اپنے دشمنوں سے ہوشیار رہنے کی ضرورت ہے۔آپ کے مخالفین اور دشمن ہر میدان میں آپ کو ناکام کرنے اور رکاوٹیں کھڑی کرتے نظر آئیں گے نیز چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ اَن بن متوقع ہے۔ماں کی طرف سے رشتے داروں کے ساتھ بھی تعلقات خراب ہو سکتے ہیں۔

کسی کو دیا ہوا پیسہ پھنسا ہوا تھا تو اس عرصے میں کوشش کریں اور سخت رویہ اختیار کریں تو کامیابی ہوگی۔آپ کا انداز گفتگو انتہائی متاثر کن

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 5-6-10-14-23-24 | 1-18-20 |
| فروری | 2-6-10-19-20 | 16-24-25 |
| مارچ | 1-5-9-10-19-28 | 15-24 |
| اپریل | 1-6-15-16-25-29 | 12-20-21 |
| مئی | 3-12-13-22-26-30 | 9-17-18 |
| جون | 9-18-19-23-27 | 5-14 |
| جولائی | 6-16-20-24 | 2-11-30 |
| اگست | 2-3-12-16-20-21-30 | 7-8-26 |
| ستمبر | 8-13-17-26 | 4-22 |
| اکتوبر | 6-10-14-23-24 | 1-20-28-29 |
| نومبر | 2-6-10-19-20-29-30 | 16-25 |
| دسمبر | 4-8-17-27-31 | 13-22 |

## چہرہ/داغ/پھنسیاں

مغرب میں پیری ڈاٹ مال وزر سے منسوب جوہر ہے لیکن اس کی ایک اور بڑی اہم خاصیت ہے جو اس کے اثرات کو اور جلا بخشتی ہے۔ پیری ڈاٹ ان تمام افراد کو لازم استعمال کرنا چاہیے یا کروانا چاہیے جن کے جسم اور خون میں فاسد یا زہریلے مادوں کی زیادتی ہے۔ سگریٹ کے اثرات ہوں یا دیگر زہریلے مادے یا جسم پر چھوٹے موٹے دانے، پھنسی یا چہرے پر بننے والے چھوٹے چھوٹے مسام، داغ اور دیگر متفرق مادے ان سب کے علاج کے لیے پیری ڈاٹ کو استعمال کریں۔ اللہ شفا دے گا۔

پیری ڈاٹ

ہوگا۔ گاہک آپ کے رویے سے جلد متاثر ہوجایا کریں گے۔

**19 ستمبر تا 18 اکتوبر**

آپ اس عرصے میں تھوڑے پریشان اور محتاط انداز میں فیصلے لیتے ہوئے دکھائی دیں گے۔ امیدوں و خواہشات کی تکمیل میں بہت سے دوست احباب آپ کے مددگار ثابت ہوں گے۔ مگر حد سے زیادہ کسی خاص فرد خصوصاً جنس مخالف سے توقعات لگانا اچھا نہیں کیونکہ وہ آپ کی توقعات پر پورا نہ اتر سکیں گے۔ جنس مخالف پر ہونے والے اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ اعلیٰ اور حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل ہوتے ہوئے دکھائی نہیں دیتے۔ گھریلو ماحول اکثر ناخوشگوار رہے گا۔ ساس کے ساتھ بھی لڑائی جھگڑا متوقع ہے۔ گھر سے باہر وقت گزارنا پسند کریں گے۔

نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے اور نمایاں کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ بیرون ملک جانے کے حوالے سے آسانیاں پیدا ہوں گی۔ رشتہ داروں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا۔ اس عرصے میں زمین و جائیداد کی خرید و فروخت ہرگز نہ کریں ورنہ نقصان کا سودا ہوگا۔ انعامی سکیموں کے ذریعے آپ کا انعام نکل سکتا ہے۔ اساتذہ اور اپنے سے عمر میں بڑے لوگوں کی صحبت میں بیٹھنا پسند کریں گے۔ دوستوں کے ساتھ کوئی اختلافات یا ناراضگی تھی تو وہ ختم ہوجائے گی۔ کاروباری افراد کے لیے ایک اچھا وقت ہے۔ مشاورت کے ساتھ فیصلے لیں اور اپنے مزاج میں نرمی لے کر آئیں تو معاملات میں نسبتاً بہتری آجائے گی۔

**19 اکتوبر تا 11 نومبر**

مالی لحاظ سے ایک مشکل وقت ہے۔ آمدن کی نسبتاً اخراجات زیادہ ہوں گے۔ گھر اور بچوں کی وجہ سے بھی اخراجات بڑھیں گے۔ آپ کا انداز گفتگو سخت ہوگا اور جلد غصہ میں آجایا کریں گے۔ اپنے مزاج میں نرمی لے کر آئیں اس سے آپ کی عزت اور کاروبار دونوں پر مثبت اثرات مرتب ہوں گے۔ انعامی سکیموں میں حصہ نہ لیں ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔

صحت اچھی رہے گی البتہ کھیل کود کے دوران چوٹ لگنے کا خطرہ ہے۔ امیدوں و خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے کافی تگ و دو کرتے نظر آئیں گے۔ مگر زیادہ تر خواہشات ادھوری ہی رہ جائیں گی۔ دوستوں خصوصاً جنس مخالف کے ساتھ اعتراضات جنم لے سکتے ہیں۔

انٹر لیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی غیر متاثر کن رہے گی البتہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلم نمایاں کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ بیرون ملک تجارت کے حوالے سے فائدہ مند وقت ہے۔ وہ لوگ جو تعلیم کے حوالے سے بیرون ملک جانا چاہتے ہیں ان کے لیے آسانیاں پیدا ہوں گی۔ گھریلو ماحول میں بہتری آئے گی اور آپسی ناراضگیاں ختم ہوں گی۔ ساس کے ساتھ بھی تعلقات میں بہتری آئے گی۔ دستاویزات پر دستخط کرنے سے قبل اچھی طرح پڑھ لیں آپ کے ساتھ دھوکہ ہونے کا اندیشہ ہے۔ لوگوں پر جلد اعتبار نہ کریں اور نہ کسی سے بہت زیادہ توقعات وابستہ کریں ورنہ ٹھیس پہنچے گی۔

**12 نومبر تا 31 دسمبر**

مالی لحاظ سے ایک اچھا اور خوش قسمت وقت ہے۔ کاروباری حالات میں بہتری آئے گی کوئی نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں کریں منافع بخش رہے گا۔ ملازمت پیشہ افراد کے لیے بھی ایک خوش قسمت وقت ہے۔ بہتر نوکری کی تلاش میں تھے یا ترقی رکی ہوئی تھی اس عرصے میں بہتری کے امکانات ہیں۔ بہن بھائیوں کے ساتھ ناراضگی ہے تو وہ دور ہوجائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ معاشرے میں عزت و شہرت بڑھے گی البتہ لوگوں سے بہت زیادہ توقعات نہ لگائیں وہ آپ کی امیدوں پر پورا نہ اتریں گے۔ حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ اس عرصے میں کسی کو قرض نہ دیں ورنہ واپس ملنا مشکل ہو جائے گا۔ زمین و جائیداد کی خرید و فروخت کے حوالے سے اچھا وقت نہیں نقصان کا اندیشہ ہے۔ گھر میں اکثر چھوٹی چھوٹی باتوں پر اختلافات جنم لے لیا کریں گے۔ بچوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔

| | | |
|---|---|---|
| برج سنبلہ | برج سنبلہ کا عرصہ حکومت | 24 اگست تا 22 ستمبر |
| | برج سنبلہ کا منسوبی کوکب | عطارد |
| | برج سنبلہ کے حروف | پ، غ |
| | برج سنبلہ والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 6-5-3 |
| | برج سنبلہ والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | پنا، پکھراج، ہیرا |
| | برج سنبلہ والوں کے لیے خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، جمعہ |
| | برج سنبلہ والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | سبز، پیلا، سفید |



## یکم جنوری تا 20 فروری

مالی حوالے سے ایک خوش قسمت وقت ہے۔ بے روزگار افراد کو بہتر نوکری ملنے کی توقع ہے وہ لوگ جن کی ترقی رکی ہوئی تھی یا بہتر نوکری کی تلاش میں تھے انہیں اس عرصے میں بہتر نوکری مل جائے گی۔ کوئی نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں یا کاروبار میں بڑی رقم لگانا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں لگا لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔ معاشرے میں آپ کی عزت اور شہرت بڑھے گی۔ زمین جائیداد کی خرید و فروخت کے حوالے سے بہتر وقت ہے۔

وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں۔ انہیں اس عرصے میں بہتر جیون ساتھی ملنے کی توقع ہے۔ دوسری شادی کے لیے بھی بہتر وقت ہے۔ ساس کے مزاج میں بہتری آئے گی۔ گھریلو ماحول پر سکون رہے گا۔ دوستوں کے ساتھ وقتی طور پر اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ لوگوں پر جلد اعتبار نہ کریں گے۔ نئے دوست بنانا پسند نہ کریں گے۔ اس عرصے میں آپ کی صحت اچھی رہے گی اور طرح طرح کے کھانے کھانا پسند کریں گے۔ انعامی سکیموں سے دور رہیں ورنہ نقصان ہوگا۔ انٹرلیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی غیر معیاری رہے گی۔ امیدوں و خواہشات کی راہ میں بہت سی رکاوٹیں آئیں گی۔

## 21 فروری تا 19 اپریل

مالی لحاظ سے مجموعی طور پر ایک خوش قسمت وقت ہے۔ وہ لوگ جو بہتر نوکری کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں کامیابی ملنے کی توقع ہے۔ کاروباری افراد کے لیے ایک مشکل وقت ہے۔ گاہکوں کے ساتھ بھی اَن بَن ہو جایا کرے گی البتہ شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے فائدہ ہوگا۔ وراثتی معاملات بہتر طریقے سے حل ہو جائیں گے۔ زمین کی خرید و فروخت کے حوالے سے اچھا وقت ہے آپ کو فائدہ ہوگا۔

شریک حیات کے ساتھ تعلقات بہت اچھے نہ رہیں گے آپسی اختلافات میں اضافہ ہوگا۔ اخراجات خوب سوچ سمجھ کر کیا کریں گے۔ پیسے کے معاملے پر بھی شریک حیات کے ساتھ ناراضگی پیدا ہو سکتی ہے۔ اپنی عزت کا خود خیال کریں لوگ آپ کو بدنام کرنے کی کوشش کریں گے۔ ساس کے ساتھ بھی تعلقات اکثر خراب ہی رہیں گے۔ سیر و تفریح پر جانا اور موج مستی کرنا پسند کریں گے۔ نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔ گھر سے باہر وقت گزارنا پسند کریں گے۔ محبوب / محبوبہ کے ساتھ بات چیت میں زیادہ وقت صرف کریں گے اور آپسی تعلقات میں بہتری آئے گی۔

## 20 اپریل تا 9 جون

مالی معاملات پر خصوصی توجہ دیں۔ بے جا اخراجات کی وجہ سے مالی تنگی کا سامنا ہو سکتا ہے۔ کاروباری افراد کے لیے ایک اچھا اور خوش قسمت وقت ہے۔ اگر آپ اپنے مزاج میں بہتری لے کر آئیں اور گاہکوں کے ساتھ اچھا رویہ اختیار کریں تو آپ کو کاروباری حوالے سے مزید فائدہ ہوگا البتہ شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے نقصان متوقع ہے۔ قرض دی ہوئی رقم واپس ملنا مشکل ہوگی۔




کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی کافی اچھی رہے گی۔ تعلیمی میدان میں بھی آپ کافی نمایاں رہیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ ایک سے زائد جنس مخالف کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ وہ لوگ جو شادی کی عمر کو پہنچ چکے ہیں ان کو بہتر جیون ساتھی مل جائے گا۔ سیر وتفریح پر جانا اور میوزک سننا پسند کریں گے۔ رسک لینا فائدہ مند ثابت ہوگا۔

قانونی معاملات میں آپ کا پلڑا بھاری رہے گا اور فیصلہ آپ کے حق میں ہونے کی توقع ہے۔ بیرون ملک تعلیم کے سلسلے میں جانے کے حوالے سے آسانیاں پیدا ہوں گی۔ دوسروں کی مدد کر کے دلی تسکین حاصل ہوگی۔ کوئی نئی سواری جیسے کار، موٹر سائیکل وغیرہ خریدنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں خرید لیں۔

## 10 جون تا 30 جون

یہ وقت آپ کے معاملات میں آسانیاں لے کر آئے گا۔ بہت سے رکے ہوئے کام حل ہو جائیں گے۔ لوگوں سے اختلافات ختم ہوں گے اور معاملات کو بہتر طریقے سے حل کرنے کی کوشش کریں گے نیز اس عرصے میں آپ کا مزاج اکثر خوشگوار رہا کرے گا۔ لوگوں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا۔ اپنے سے بڑے لوگوں کی محفلوں میں بیٹھنا اور گھر سے باہر وقت گزارنا پسند کریں گے۔ سیر وتفریح کے بھی بہت سے مواقع ملیں گے۔

وہ افراد جو وراثتی معاملات کو لے کر پریشان ہیں ان کی پریشانی رواں دنوں میں دور ہوتی نظر آرہی ہے۔ انہیں وراثتی معاملات کو حل کرنے کا موقع ملے گا۔ بہت سے نئے لوگ ملیں گے جو آگے چل کر آپ کے دوست بن جائیں گے۔ انٹر لیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی میں بہتری آئے گی۔ انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ وہ لوگ جو شراکتی کاروبار کرنا چاہتے ہیں اس عرصے میں شروع کرنا فائدہ مند ثابت ہوگا۔

## یکم جولائی تا 31 اگست

مالی حالات خوشگوار رہیں گے۔ نوکری پیشہ افراد کو غیر متوقع ذرائع سے آمدن کا حصول ممکن ہے۔ کاروباری حالات میں بھی بہتری آئے گی۔ وہ لوگ جو اپنا نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں تو یہ ایک سعد وقت ہے۔ آپ کی عزت وشہرت میں اضافہ ہوگا۔ ترقی کے بھی امکانات ہیں۔ شراکتی کاروبار بھی فائدہ مند ثابت ہوگا۔ قرض دی ہوئی رقم واپس نہیں مل رہی تھی تو اس عرصے میں کوشش کریں انشاء اللہ مل جائے گی۔ قانونی معاملات کا فی الحال کوئی حتمی فیصلہ نکلتا نظر نہیں آتا۔ البتہ وراثتی معاملات بہتر طریقے سے حل ہو جائیں گے۔

فضول اخراجات میں اضافہ ہوگا، نیز آپ کے کچھ خفیہ دشمنوں میں بھی اضافہ ہوگا۔ آپ کے خفیہ دشمن آپ کے اور آپ کے عزیزوں اور چاہنے والوں کے درمیان اختلافات ڈالنے کی کوشش کریں گے۔ چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ بھی اَن بَن ہو سکتی ہے۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ ساس کا مزاج بھی نرم اور اچھا رہے گا۔ والدہ کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔

## یکم ستمبر تا 18 ستمبر

یہ عرصہ مالی تنگی اور پریشانیوں کو ظاہر کر رہا ہے اور اگر آپ نے اپنے فضول اخراجات جیسے کہ سیر وتفریح اور یار، دوستوں خصوصاً جنس مخالف پر پیسے خرچ کرنے کم نہ کیے تو آپ کو قرض لینے کی بھی ضرورت پڑ سکتی ہے۔ خوبصورت اور دلکش نظر آنے کے لیے بھی آپ اپنے اوپر کافی فضول اخراجات کریں گے۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کو اہم فیصلے نہ کرنے دیں ورنہ اس کی وجہ سے نقصان متوقع ہے۔

قانونی معاملات میں آپ کا پلڑا قدرے بھاری رہے گا مگر کوئی فیصلہ ہوتا ہوا نظر نہیں آتا۔ وہ لوگ جو بیرون ملک سفر پر جانے کی کوشش کر

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 7-12-16 | 3-23-24-30 |
| فروری | 3-8-12-13 | 19-20-27 |
| مارچ | 2-7-12-29 | 19-26 |
| اپریل | 3-4-8-26-27 | 15-16-23 |
| مئی | 1-5-24-28 | 12-13-20 |
| جون | 1-2-21-25-29 | 9-16 |
| جولائی | 18-22-26 | 6-13-14 |
| اگست | 14-18-23 | 2-3-10-30 |
| ستمبر | 10-11-15-19 | 6-26 |
| اکتوبر | 8-12-16 | 3-4-23-24-31 |
| نومبر | 4-8-12-13 | 19-20-27 |
| دسمبر | 2-6-10-28-29 | 17-24-25 |

رہے تھے ان کی راہ میں قدرے آسانیاں آئیں گی۔ بیرون ملک مقیم رشتے داروں کے ذریعے فائدہ ملنے کی توقع ہے۔ قریبی رشتے داروں سے ملنا جلنا بڑھے گا۔ فیصلہ کرنے کی صلاحیت میں بہتری آئے گی۔ دستاویزات پر خوب سوچ سمجھ کر اور پڑھ کر دستخط کریں، ورنہ آپ کے ساتھ دھوکہ ہو سکتا ہے۔ بچوں کی صحت کا خاص خیال رکھیں، بیمار ہونے یا چوٹ لگنے کا خدشہ ہے۔

**19 ستمبر تا 18 اکتوبر**

مالی لحاظ سے ایک خوشحال وقت ہے۔ کیریئر میں آگے ترقی کے امکانات ہیں۔ وہ لوگ جو ذاتی کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں اس عرصے میں کریں انشاء اللہ کافی آسانیاں پیدا ہوں گی۔ وہ لوگ جو بہتر نوکری اور روزگار کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں کامیابی ملنے کے امکانات ہیں۔ مختلف ذرائع سے آمدن کا حصول ہوگا۔ کسی کو قرض دی ہوئی رقم بھی واپس مل جائے گی۔ تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے اچھا وقت نہیں۔ منافع کی شرح نسبتاً کم رہے گی۔

امیدوں و خواہشات کی راہ میں آسانیاں پیدا ہوں گی اور بہت سی خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا البتہ چھوٹے بہن بھائیوں سے اکثر اوقات تنازعات جنم لے سکتے ہیں۔ ساس کے مزاج میں بہتری آئے گی۔ آپ کا انداز گفتگو انتہائی خوبصورت اور پرکشش ہوگا۔ اخراجات خوب سوچ سمجھ کر کیا کریں گے۔ فلاحی کاموں پر اخراجات کم ہی کریں گے۔

زمین و جائیداد کی خرید و فروخت کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔ والدین کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ معاشرے میں آپ کی عزت و شہرت بڑھے گی۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے غیر مناسب ہی رہے گی۔ بیرون ملک سفر کے حوالے سے مسائل کا سامنا ہوگا۔ آپ کی صحت قدرے اچھی رہے گی۔ پہلے سے بیمار لوگ بھی صحت یاب ہو جائیں گے۔ اس عرصے میں آپ کو خاص محتاط سے چلنے کی ضرورت ہے۔ کسی پر جلد اعتبار نہ کریں۔ نیز آپ کے دشمن آپ کے خلاف خفیہ سازشیں بناتے ہوئے نظر آ رہے ہیں۔

**19 اکتوبر تا 11 نومبر**

یہ وقت آپ کے لیے کچھ پریشانیاں لے کر آئے گا۔ گھر میں لڑائی جھگڑے معمولی بات ہوگی۔ چھوٹی چھوٹی باتوں پر اختلاف رائے قائم ہو جایا کرے گا۔ آپ بھی اکثر باتوں کو سر پر سوار کر لیا کریں گے۔ ساس کے ساتھ تعلقات اکثر کشیدہ رہیں گے۔ آپ کو چاہیے کہ اس عرصے میں مرغا ذبح کرا کر بطور صدقہ دیں۔

امیدوں و خواہشات کے حصول کے لیے آپ سخت تگ و دو کریں گے اور اپنی بعض خواہشات کو حقیقت میں بدل لیں گے۔ آپ کی محنت کے ساتھ آپ کے دوست اور قریبی عزیز بھی آپ کے مددگار ثابت ہوں گے۔ دوستوں کے ساتھ وقت گزارنا اور نئے دوست بنانا پسند کریں گے۔ سیر و تفریح پر جائیں گے۔ میوزک میں دلچسپی بڑھے گی۔ جنس مخالف کی توجہ بڑھے گی۔

کاروباری افراد کے لیے یہ وقت نہایت محتاط سے چلنے کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ کوئی بھی اہم فیصلہ کرنے سے قبل مشاورت کریں تو بہتر مشورہ مل جائے گا۔ آپ کے غلط فیصلے کی وجہ سے نقصان متوقع ہے۔ ہاں البتہ اگر آپ کسی اور شخص کو کوئی مشورہ دیں گے تو وہ اس سے فائدہ اٹھا سکتا ہے مگر آپ اپنے بارے میں بہتر فیصلہ لینے سے قاصر نظر آ رہے ہیں۔

اپنے حریفوں کو کمزور سمجھنا آپ کو ناکامی کی طرف لے کر جا سکتا ہے۔ اس عرصے میں آپ کو اپنے دشمنوں اور مخالفوں سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے وہ آپ کے خلاف خفیہ سازشیں بناتے نظر آ رہے ہیں۔

تعلیم کے میدان میں آپ بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ تعلیم کے سلسلے میں اگر بیرون ملک جانا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں کوشش کریں انشاء اللہ کامیابی ملے گی۔ مذہب کی طرف دلچسپی بڑھے گی۔ کھلے دل سے صدقہ خیرات کیا کریں گے۔

**12 نومبر تا 31 دسمبر**

آپ کے مالی حالات میں بہتری آتی نظر آ رہی ہے۔ کاروباری حالات میں بہتری آئے گی۔ تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے بھی فائدہ مند وقت ہے۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو آپ کو ملتا نظر نہیں آ رہا۔ قانونی نوعیت کے درپیش مسائل ہیں تو ان کا فیصلہ آپ کے حق میں ہوگا۔

بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ سیر و تفریح پر جانا اور دوستوں کے ساتھ موج مستی کرنا پسند کریں گے۔ دوسرے لوگوں کے ساتھ آپ کا رویہ اچھا نہ ہوگا جس کی وجہ سے آپ اکثر کسی نہ کسی سے لڑ پڑا کریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ بھی اَن بَن متوقع ہے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا اور غیر نصابی سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے اور عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔

# برج میزان

| | |
|---|---|
| برج میزان کا عرصہ حکومت | 23 ستمبر تا23 اکتوبر |
| برج میزان کا منسوبی کوکب | زہرہ |
| برج میزان کے منسوبی حروف | ت، ر، ط |
| برج میزان والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 1-4-6-9 |
| برج میزان والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | ہیرا، موتی |
| برج میزان والوں کے لیے خوش قسمت دن | جمعہ، اتوار، منگل |
| برج میزان والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | پیلا، نارنجی، گندمی |



## یکم جنوری تا20 فروری

نئے سال کا یہ وقت آپ کے لیے ایک خوش قسمت وقت ثابت ہوگا۔ بہت سے رکے ہوئے کام حل ہو جائیں گے۔ مشکل راستوں میں بہت سے ساتھ دینے والے لوگ ملیں گے۔ صحت اچھی رہے گی اور اچھے اخلاق کے ساتھ پیش آیا کریں گے۔ چھوٹے بہن بھائیوں یا قریبی رشتہ داروں کے ساتھ کوئی ناراضگی تھی تو وہ اس عرصے میں دور ہو جائے گی۔ بہت سی امیدوں وخواہشات کو حقیقت کا روپ دے لیں گے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے بڑا انعام حاصل ہوسکتا ہے۔

وہ لوگ جو اپنے لیے بہتر ملازمت کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر نوکری مل جائے گی۔ کاروباری حوالے سے محتاط سے چلنے کی ضرورت ہے۔ آپ کے ملازمین آپ کے ساتھ دھوکہ کر سکتے ہیں۔ لہٰذا آپ کو چاہیے کہ اس عرصے میں حساب وکتاب پر خصوصی توجہ دیں گے۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کے ساتھ اکثر اختلاف رائے پیدا ہوجایا کرے گا۔

نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں آپ عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ کھیل کے میدان میں آپ عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ کھیل کے میدان میں آپ کی بہتر حکمت عملی کے سبب کامیابی کے امکانات ہیں۔ دوستوں اور رشتے داروں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا۔ نیز نئے دوست بنانا بھی پسند کریں گے۔ گھر سے باہر وقت گزارنا اور سیر وتفریح کے حوالے سے بیرون شہر جانا پسند کریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ اکثر معاملات وقتی طور پر کشیدہ ہو جایا کریں گے۔ جس کی وجہ سے گھر کا ماحول متاثر ہوگا۔ مذہب کی طرف رجحان بڑھے گا۔ دوسروں کی مدد کر کے خوشی ملے گی۔ بچوں کی وجہ سے بھی خوشیوں کا حصول ممکن ہے۔

## 21 فروری تا19 اپریل

آپ کے لیے ایک خوش قسمت وقت ہے مختلف ذرائع سے آمدن کا حصول ہوگا۔ آپ میں خود اعتمادی بڑھے گی اور بہت سے رکے ہوئے کام حل ہو جائیں گے۔ روزگار یا تعلیم کے سلسلے میں بیرون ملک جانا چاہتے ہیں تو اس کے لیے بھی بہتر وقت ہے۔ معاملات التوا کا شکار رہیں گے۔ آمدن کے ساتھ ساتھ فضول اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ موج مستی کرنا اور دوستوں خصوصاً جنس مخالف کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور رومانیت بڑھے گی۔

اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی اچھی نہ ہوگی البتہ انٹر لیول تک کے طالبعلم بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ مستقل مزاجی سے محنت کریں تو اپنی خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے کامیابی متوقع ہے۔ صحت کا خاص خیال رکھیں بیمار پڑ سکتے ہیں۔



کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہرشعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

## 20 اپریل تا9 جون

گھریلو ماحول قدرے خوشگوار رہے گا البتہ شریک حیات کے ساتھ وقتی طور پر ان بن ہو جایا کرے گی۔ کسی کو دیا ہوا قرض واپس ملنے کی توقع ہے اور اگر آپ قرض لینا چاہتے ہیں تو آپ کو مل جائے گا۔ وراثتی معاملات قدرے بہتر طریقے

سے حل ہو جائیں گے۔ زمین و جائیداد یا کسی اہم چیز کی خرید و فروخت کرنا چاہتے ہیں تو یہ بہتر وقت ہے البتہ اس عرصے میں کوئی نیا کاروبار شروع نہ کریں، ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔

بے روزگار افراد کو اچھی نوکری ملنے کے امکانات ہیں۔ مالی حالات قدرے بہتر رہیں گے۔ سوچ سمجھ کر خرچ کیا کریں گے۔ کاروباری حوالے سے قدرے اچھا وقت نہیں۔ آپ کے چند غلط فیصلے نقصان کا باعث بنیں گے۔ مشاورت سے فیصلہ لیں نیز اپنے فیصلوں میں سستی کا عنصر ختم کرنے کی کوشش کریں ورنہ زندگی کے دیگر معاملات میں بھی نقصان اٹھائیں گے۔ اعلیٰ افسران سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔

ساتھ کام کرنے والوں کے ساتھ اَن بَن ہو سکتی ہے۔ کوئی گمی ہوئی چیز واپس ملنے کی توقع ہے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کے لیے قدرے بہتر وقت ہے۔ وہ لوگ جو عمرہ پر یا بیرون ملک جانا چاہتے ہیں، ان کے لیے آسانیاں پیدا ہوں گی۔

**10 جون تا 30 جون**

مالی لحاظ سے قدرے ایک بہتر وقت ہے۔ کاروباری حالات میں بہتری آئے گی۔ کوئی نیا ذاتی یا شراکتی کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں کر لیں فائدہ ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد کو محتاط طریقے سے کام کرنے کی ضرورت ہے۔ لاپرواہی کی وجہ سے غلط فیصلے ہوں گے۔ جس کی وجہ سے مشکلات سے دوچار ہو سکتے ہیں۔ اس لیے بہتر یہی رہے گا کہ ٹھنڈے مزاج سے فیصلہ کریں۔ وہ لوگ جو اپنے لیے روزگار کی تلاش میں ہیں انہیں ملازمت ملنے کی توقع ہے۔

گھریلو ماحول قدرے خوشگوار رہے گا۔ ساس کے ساتھ بھی تعلقات میں بہتری آئے گی۔ سیر و تفریح کے مواقع ملیں گے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ تعلیم اور کھیل دونوں میدانوں میں عمدہ کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔

**یکم جولائی تا 31 اگست**

شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے نقصان متوقع ہے۔ قرض پر لین دین کم کریں ورنہ بعد میں آپ کے لیے مالی مشکلات پیدا ہو جائیں گی۔ انعامی سکیموں کے ذریعے کامیابی ملے گی۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ منگنی و شادی کے لیے بھی اچھا وقت ہے۔ آپ کی توجہ کھیلوں اور غیر نصابی سرگرمیوں کی طرف بڑھے گی اور اس میں آپ کی کارکردگی بھی بہتر رہے گی۔ تعلیمی لحاظ سے بھی آپ کی کارکردگی میں بہتری آئے گی۔ علوم مخفی کے طالبعلموں کو بھی اس عرصے میں کوئی خاص چیز سیکھنے کو ملے گی۔

چھوٹے بہن بھائیوں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ البتہ بڑے بہن بھائیوں کے ساتھ اَن بَن ممکن ہے۔ بچوں کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ مذہبی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔ وہ لوگ جو عمرہ کے حوالے سے بیرون ملک جانا چاہتے ہیں ان کی راہ میں انشاءاللہ آسانیاں پیدا ہوں گی۔

**یکم ستمبر تا 18 ستمبر**

مالی حالات قدرے بہتر رہیں گے۔ البتہ کاروباری حالات میں کوئی خاص بڑھوتری یا ترقی ہوتی ہوئی نظر نہیں آتی۔ اُمیدوں و خواہشات کی راہ میں کافی رکاوٹیں آئیں گی اور آپ کی خواہشات پوری نہ ہو سکیں گی۔ آپ اپنے رویے کی وجہ سے اپنی شخصیت، پہچان اور عزت کو گرانے کی وجہ بنیں گے۔

کسی کو دیا ہوا قرض واپس ملنے کی توقع ہے۔ اخراجات سوچ سمجھ کر کیا کریں گے۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے قدرے بہتری آئے گی۔ بے روزگار افراد کو نوکری ملنے کی توقع ہے۔

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 1-10-14-18-23-24 | 5-6-26 |
| فروری | 6-10-19-20-24-25 | 2-22 |
| مارچ | 5-9-10-19-24 | 1-21-22-28 |
| اپریل | 1-6-15-16-20-21-29 | 18-25 |
| مئی | 3-12-13-17-18-26-30 | 15-22 |
| جون | 9-14-23-27 | 11-12-18-19 |
| جولائی | 6-11-20-24 | 8-9-16 |
| اگست | 2-3-7-8-16-20-21-30 | 5-12 |
| ستمبر | 4-13-17-26 | 1-2-8-28 |
| اکتوبر | 1-10-14-23-24-28-29 | 6-26 |
| نومبر | 6-10-19-20-25 | 2-22-23-29-30 |
| دسمبر | 4-8-17-22-31 | 19-20-27 |

## روحانی و طلسماتی طاقت
نیلا مون سٹون

وہ جو تسخیر، ہمزاد، موکلات وغیرہ جیسے معاملات میں کامیابی کے خواہشمند ہیں اِن کو نیلے رنگ کا مون سٹون استعمال کرنا چاہیے۔ یہ جو ہر تمام قسم کی غیر مرئی مخلوق، ہر قسم کے جنات، موکلات اور ہمزاد وغیرہ سے روحانی اور مواصلاتی تعلق کو قائم کرنے اور بڑھانے میں موثر مانا گیا ہے۔ یہ غیر مرئی مخلوق سے تعلق اور گفتگو یا سلسلہ بنانے کے حوالے سے خاص اثرات کا حامل ہے فرد کی ذاتی روحانی اور کشفی صلاحیتوں کو جلا بخشتا ہے۔

جلد غصے میں آجایا کریں گے۔ عموماً سوچ سمجھ کر گفتگو کریں گے مگر غصے کی وجہ سے بعض اوقات معاملات اچانک خراب بھی ہو سکتے ہیں۔ زمین و جائیداد کی خرید و فروخت نہ کریں، ورنہ نقصان اٹھائیں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات اکثر خراب ہو جایا کریں گے۔ ساس کا مزاج بھی خراب رہے گا جس کی وجہ سے گھریلو ماحول اکثر خراب رہے گا۔

**19 ستمبر تا 18 اکتوبر**

کاروباری حوالے سے ایک اچھا وقت ہے۔ کاروبار بڑھے گا اور ترقی ہوگی۔ آپ کے بہتر فیصلوں کی وجہ سے آپ کے بہت سے کاموں میں آسانیاں پیدا ہوں گی نیز لوگ بھی آپ کے مشوروں سے فائدہ اٹھائیں گے۔ البتہ اپنی خواہشات کو حقیقت کا روپ دینا ایک مشکل امر نظر آتا ہے۔

جنس مخالف کی طرف توجہ بڑھے گی۔ دوستوں کے ساتھ وقت گزارنا اور سیر و تفریح پر جانا پسند کریں گے۔ وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں، انہیں اس عرصے میں بہتر جیون ساتھی مل جائے گا۔ دوسری شادی کے حوالے سے بھی اچھا وقت ہے۔ رشتہ داروں کے ساتھ ملنا جلنا بڑھے گا۔ کوئی وراثتی مسائل چلتے آرہے تھے تو وہ فی الوقت حل ہونے کی بجائے لڑائی جھگڑے کی صورت اختیار کرتے نظر آرہے ہیں۔ اس عرصے میں کسی کو قرض نہ دیں ورنہ واپس ملنا مشکل ہو جائے گا۔ تجارت سے وابستہ لوگوں کے لیے ایک منافع بخش وقت ہے۔ اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام حل ہونے کی توقع ہے۔ دوران گفتگو اپنے الفاظ پر قابو رکھیں۔ آپ کے غیر مہذبانہ الفاظ کی وجہ سے لوگوں کے ساتھ اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔

**19 اکتوبر تا 11 نومبر**

صحت مند و تندرست نظر آئیں گے۔ پہلے سے بیمار لوگ بھی جلد صحت یاب ہو جائیں گے۔ گھر والوں کے ساتھ وقت گزارنا اور والدین کی خدمت کرنا پسند کریں گے۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ مالی لحاظ سے ایک خوش قسمت وقت ہے۔ آمدن میں اضافہ ہوگا۔ ایک سے زائد ذرائع سے آمدن کا حصول ممکن ہے۔ کاروباری حوالے سے بھی ایک منافع بخش وقت ہے۔ وہ لوگ جو نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں کر لیں۔ انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔ ملازمت پیشہ افراد کو بھی بہتر نوکری ملنے کی توقع ہے۔ بیرون ملک سفر پر جانے کے حوالے سے مشکلات کا سامنا ہوگا۔ فضول نوعیت کے اخراجات کریں گے۔ گھر کی تزئین و آرائش پر بھی اخراجات ہوں گے۔ اعلیٰ درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے غیر مناسب رہے گی۔ کرایہ داروں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ ان بن متوقع ہے۔

شریک حیات کا مزاج اچھا رہے گا اور شریک حیات کی خواہشات کو پورا کرنے کی ہر ممکن کوشش کریں گے۔ زمین و جائیداد کی خرید و فروخت کے حوالے سے اچھا وقت ہے منافع ہوگا۔ معاشرے میں عزت و شہرت بڑھے گی۔ افسران بالا آپ کی کارکردگی سے خوش ہوں گے۔ البتہ بعض ساتھ کام کرنے والے آپ سے جلن کے سبب آپ کے راستے میں رکاوٹیں ڈالتے نظر آرہے ہیں۔

**12 نومبر تا 31 دسمبر**

مالی لحاظ سے مجموعی طور پر ایک اچھا اور خوش قسمت وقت ہے۔ کاروباری حالات میں بھی بہتری آئے گی البتہ آپ کی سستی اور ملازمین کی لاپرواہی کی وجہ سے نقصان متوقع ہے۔ آسان ذرائع سے پیسہ کمانے کو ترجیح دیں گے۔ رسک لینا فائدہ مند ثابت ہوگا۔ انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ قرضہ لینا چاہتے ہیں تو کوشش کریں، آپ کو مل جائے گا۔ آپ کو اپنی خواہشات کی تکمیل میں چند ایک پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ وراثت وغیرہ کا مسئلہ ہے تو کوشش کریں وہ حل ہو جائے گا۔

صحت کا خاص خیال رکھیں بیمار ہو سکتے ہیں۔ قریبی رشتے داروں خصوصاً ننھیالی رشتے داروں اور چھوٹے بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات وقتی طور پر خراب ہو سکتے ہیں۔ شریک حیات کے ساتھ بھی اکثر چھوٹی چھوٹی باتوں پر اختلافات پیدا ہو جایا کریں گے۔ اخراجات کا تناسب بڑھتا ہوا معلوم ہو رہا ہے۔ خوبصورت اور دلکش نظر آنے کے لیے بھی اخراجات کریں گے۔

# برج عقرب

| | |
|---|---|
| برج عقرب کا عرصہ حکومت | 24 اکتوبر تا 22 نومبر |
| برج عقرب کے منسوبی کواکب | مریخ، پلوٹو |
| برج عقرب کے منسوبی حروف | ذ، ز، ض، ظ، ن |
| برج عقرب والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 1-2-3-8 |
| برج عقرب والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | مرجان، روبی |
| برج عقرب والوں کے لیے خوش قسمت دن | اتوار، پیر، منگل، جمعرات |
| برج عقرب والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | لال، سفید، کریم کلر |

## یکم جنوری تا 20 فروری

کاروباری افراد کے لیے ایک اچھا وقت ہے البتہ اس عرصے میں آمدن بڑھنے کے ساتھ ساتھ اخراجات اور نقصانات کا بھی اندیشہ ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کو فی الوقت مختلف پریشانیوں کا سامنا ہوگا ان کے ساتھ کام کرنے والے لوگ ان کی ٹانگیں کھینچنے کی ہر ممکن کوشش کریں گے۔ اس عرصے میں آپ کے گھریلو اخراجات میں بھی خاصا اضافہ ہوگا جو کچھ کمائیں گے سب خرچ کردیں گے۔ کچھ بچا پانا کافی مشکل ہوگا۔ گھریلو ماحول قدرے خوشگوار رہا کرے گا۔ اگر کسی کو دی ہوئی رقم واپس نہیں مل رہی تھی تو اس عرصے میں کوشش کریں انشاء اللہ جلد واپس مل جائے گی۔ وراثتی معاملات بھی جلد بہتر طریقے سے حل ہوتے ہوئے دکھائی دے رہے ہیں۔

بیرون ملک تعلیم یا نوکری کے حوالے سے جانا چاہتے تھے تو فی الحال اس میں رکاوٹیں آتی ہوئی نظر آرہی ہیں۔ رشتے داروں کے ساتھ کوئی توقعات نہ لگائیں کیونکہ وہ آپ کی توقعات پر پورا اترتے ہرگز دکھائی نہیں دیتے۔

اس عرصے میں آپ زیادہ شکی مزاج دکھائی دیں گے نیز ہر معاملے کو منفی انداز میں پرکھا کریں گے۔ خود فیصلہ لینے سے قبل اگر کسی دوسرے سے مشاورت کرلیں تو بہتر فیصلہ تک پہنچ سکتے ہیں۔ اعلیٰ درجے کی تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کا رجحان تعلیم کی طرف کم رہے گا۔ جس سے ان کی کارکردگی متاثر ہوگی۔

## 21 فروری تا 19 اپریل

مالی حالات میں بہتری آئے گی۔ وہ لوگ جو بے روزگار ہیں یا بہتر نوکری کی تلاش میں ہیں۔ انہیں اس عرصے میں اچھی نوکری مل جائے گی۔ وہ لوگ جو ذاتی نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں یا کاروبار میں بڑی سرمایہ کاری کا سوچ رہے تھے تو وہ اس عرصے میں کرلیں انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔ البتہ شراکتی کاروبار کے لیے بہتر وقت نہیں۔

کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی مایوس کن رہے گی۔

اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔ اپنی اُمیدوں و خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے آپ کو مستقل مزاجی اپنانے کی ضرورت ہے۔ جلد بازی میں اٹھائے گئے اقدامات آپ کے لیے مسائل لے کر آئیں گے۔ پُر اثر گفتگو کے ماہر ہوں گے اور لوگوں کو اپنی باتوں سے جلد متاثر کرلیا کریں گے۔ لوگوں کے ساتھ اختلافات ختم کرنے پر زور دیں گے۔ ہر کسی سے پیار و محبت اور خلوص کے ساتھ پیش آیا کریں گے۔ دوسروں کے معاملات سلجھانے میں بھی آپ اہم کردار ادا کریں گے۔

## 20 اپریل تا 9 جون

اس عرصے میں آپ کافی چاق و چوبند اور ہوشیار معلوم ہوں گے۔ ہر مسئلے کا بہتر حل آپ کے پاس موجود ہوگا۔ اپنی ذہانت اور چالاکی سے بہت سی امیدیں و خواہشات حقیقت کا روپ لے لیں گی۔ یار، دوستوں اور محبوب/محبوبہ کے ساتھ یا شریک حیات کے ساتھ ناراضگی تھی تو اب ختم ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔

صحت کا خاص خیال رکھیں بیمار پڑ سکتے ہیں۔ فضول اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ بیرون ملک جانے کے حوالے سے کوئی نہ کوئی مسئلہ سامنے آجایا کرے گا۔ فلاحی کاموں

یاحمید یامبدی یامغنی یاجلیل یاقیوم یانافع یاوالی یااللہ

کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

سے اپنی چالاکی کے ذریعے دور بھاگنے میں کامیاب رہیں گے۔ کھانے کے معاملات میں لاپرواہی سے کام لیں گے۔

کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی غیر تسلی بخش رہے گی۔ قانونی معاملات کا حل نکلتا ہوا نظر نہیں آرہا۔

### 10 جون تا 30 جون

مالی لحاظ سے کسی پر بھروسہ نہ کریں نیز مال کی لین دین کے حوالے سے محتاط رہیں اور اس حوالے سے ملازمین پر بھی زیادہ اعتبار نہ کریں۔ دستاویزات وغیرہ پر دستخط کرنے سے قبل اسے اچھی طرح پڑھ لیں۔ آپ کے ساتھ فراڈ یا دھوکہ ہوسکتا ہے۔ گھریلو ماحول پُرسکون رہے گا۔

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 12-16 | 1-18-20 |
| فروری | 8-12-13 | 16-24-25 |
| مارچ | 7-12 | 15-24 |
| اپریل | 3-4-8 | 12-20-21 |
| مئی | 1-5-28 | 9-17-18 |
| جون | 1-2-25-29 | 5-14 |
| جولائی | 22-26 | 2-11-30 |
| اگست | 18-23 | 7-8-26 |
| ستمبر | 15-19 | 4-22 |
| اکتوبر | 12-16 | 1-20-28-29 |
| نومبر | 8-12-13 | 16-25 |
| دسمبر | 6-10 | 13-22 |

بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے بھی معاملات میں بہتری آئے گی۔

انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ کھیل اور تعلیم دونوں میدانوں میں بہتر کارکردگی دکھائیں گے۔ تعلیم کے سلسلے میں بیرون ملک جانا چاہتے ہیں تو آسانیاں پیدا ہوں گی۔ جنس مخالف کے ساتھ وقت گزارنا پسند کریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ بھی تعلقات میں بہتری آئے گی۔

### یکم جولائی تا 31 اگست

یہ عرصہ مالی لحاظ سے آپ کے لیے خوش قسمت ثابت ہو گا۔ ذاتی کاروبار تھوڑا اونچ نیچ کا شکار رہے گا، البتہ شراکتی کاروبار کافی فائدہ مند ثابت ہوگا۔

گھریلو اخراجات میں اضافہ ہوگا، نیز گھر کو خوبصورت اور دلکش بنانے کے حوالے سے بھی اخراجات ہوں گے۔ زمین و جائیداد کی خرید و فروخت کے حوالے سے بہتر وقت ہے، البتہ فیصلہ مشاورت سے کریں، کام میں التواء اور دیری بہتر نہ رہے گی۔

وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر جیون ساتھی ملنے کی توقع ہے۔ البتہ شادی شدہ لوگوں کے اپنی ساس کے ساتھ جھگڑوں کے واقعات میں اضافہ ہونے کی توقع ہے۔ والدہ کے ساتھ پیار و محبت میں اضافہ ہوگا۔ البتہ والد سے ڈانٹ وغیرہ پڑسکتی ہے۔ صحت اچھی رہے گی۔ پہلے سے بیمار لوگ بھی انشاءاللہ صحت یاب ہوجائیں گے۔

### یکم ستمبر تا 18 ستمبر

جلد بازی یا بغیر مشاورت سے لیے گئے فیصلوں کی وجہ سے کاروبار میں نقصان ہوسکتا ہے نیز ملازمین پر بھی کڑی نظر رکھیں ان کی وجہ سے بھی نقصان متوقع ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کی بھی اپنے افسران کے ساتھ اَن بَن متوقع ہے۔ ساتھ کام کرنے والے بھی آپ کے لیے مشکلات اور پریشانیاں کھڑی کرسکتے ہیں۔

بیرون ملک جانے کے حوالے سے مسائل کا سامنا ہوگا۔ قانونی معاملات میں آپ کو شکست کا سامنا ہوسکتا ہے۔ اُمیدوں و خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے کے لیے آپ کو کافی تگ و دو کرنا پڑے گی، البتہ کچھ خواہشات حقیقت کا روپ لے لیں گی۔ دوستوں خصوصاً جنس مخالف کے ساتھ وقت گزارنا اور سیرو تفریح پر جانا پسند کریں گے۔ تحائف کا تبادلہ ہوگا۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات قدرے بہتر رہیں گے۔ بچوں کی وجہ سے خوشیوں کا حصول ہوگا۔

بڑے بہن بھائی اور دوست آپ کے مختلف معاملات میں بہت مددگار ثابت ہوں گے، البتہ چھوٹے بہن بھائیوں، کرایہ داروں اور قریبی رشتے داروں کے ساتھ وقتی ناراضگی ہوسکتی ہے۔ کھیل کے میدان میں آپ کی کارکردگی قدرے بہتر رہے گی۔ البتہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلم کے نتائج متاثر کن نہ ہوں گے۔

### 19 ستمبر تا 18 اکتوبر

معاشی لحاظ سے ایک اچھا وقت ہے۔ بے روزگار افراد کو بھی نوکری ملنے کے امکانات ہیں۔ البتہ کاروباری افراد کو اس عرصے میں اپنے

مخالفین اور حاسدین سے زیادہ محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ وہ آپ کو نقصان پہنچانے کی ہر ممکن کوشش کریں گے۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کے ذریعے فائدہ ہوگا۔

خوب سوچ سمجھ کر اخراجات کیا کریں گے۔ غیر ضروری اخراجات سے اجتناب کریں گے۔ سیر و تفریح پر کم ہی جایا کریں گے۔ البتہ کھانے پینے کی اشیاء پر دل کھول کر خرچ کریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ وقتی طور پر اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ ساس کا مزاج اکثر خراب ہی رہا کرے گا۔

وہ لوگ جو کام یا تعلیم کے حصول کے لیے بیرون ملک جانا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں ان کے لیے آسانیاں پیدا ہوں گی۔ والدہ سے لگاؤ بڑھے گا۔ صحت اچھی رہے گی۔ پہلے سے بیمار لوگ بھی اب جلد صحت یاب ہو جائیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے بہتر رہے گی۔ البتہ کوئی نمایاں پوزیشن حاصل کرنا مشکل امر ہوگا۔ اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام فی الحال حل ہوتے ہوئے دکھائی نہیں دیتے۔ یہ عرصہ آپ کی بڑھتی ہوئی سوچوں کو ظاہر کر رہا ہے اور بہت زیادہ سوچوں کے سبب کوئی بھی فیصلہ جلد لینا آپ کے لیے مشکل ہوگا۔ لہٰذا اگر آپ مشاورت سے فیصلہ کریں تو زیادہ بہتر نتائج حاصل ہوں گے۔

**19 اکتوبر تا 11 نومبر**

یہ وقت ملازمت پیشہ افراد کے لیے ایک بہتر وقت کی طرف اشارہ کر رہا ہے۔ وہ لوگ جو بہتر نوکری کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر نوکری ملنے کی توقع ہے۔ بے روزگار افراد کو بھی اس عرصے میں ملازمت مل جائے گی۔ مختلف ذرائع سے آمدن کا حصول ہوگا۔ کسی کو قرض دی ہوئی رقم واپس نہیں مل رہی تھی تو اس عرصے میں واپس مل جائے گی۔ اخراجات خوب سوچ سمجھ کر کیا کریں گے۔ البتہ گھر والوں کی خواہشات کا پورا خیال رکھیں گے۔ گھر میں وقت گزارنا پسند کریں گے۔ ساس کے ساتھ تعلقات خراب ہو سکتے ہیں۔

زمین اور جائیداد کی خرید و فروخت کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔ وراثتی معاملات بہتر طریقے سے حل ہوتے ہوئے دکھائی دے رہے ہیں۔ کاروباری افراد کو چاہیے کہ اس عرصے میں کوئی بڑی سرمایہ کاری نہ کریں ورنہ نقصان کی توقع ہے۔ اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام حل ہوتے ہوئے دکھائی نہیں دیتے۔ گاہکوں اور اپنے علاقے کے لوگوں سے خواہ مخواہ اکثر الجھ جایا کریں گے۔ اپنے گرم مزاج کو قابو میں رکھنے کی کوشش کریں ورنہ معاملات آپ کے خلاف جائیں گے۔

**12 نومبر تا 31 دسمبر**

امیدوں و خواہشات کو حقیقت میں بدلنے کے لیے آپ کافی تگ و دو کرتے نظر آئیں گے۔ بہن بھائیوں یا رشتے داروں کے ساتھ کوئی اختلافات تھے تو اسے بہتر طریقے سے حل کرنے کی کوشش کریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں نسبتاً بہتری آئے گی۔ نیز وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں۔ انہیں اس عرصے میں بہتر جیون ساتھی مل جائے گا۔ دوسری شادی کے حوالے سے بھی بہتر وقت ہے۔ دوستوں کے ساتھ اکثر اختلافات پیدا ہو جایا کریں گے۔

اس عرصے میں کسی کو قرض نہ دیں۔ ورنہ واپسی مشکل ہے نیز بے مقصد محفلوں میں جانا اور تفریحی پروگراموں سے اجتناب کریں گے۔ انٹر لیول تک کے طالبعلم تعلیم پر پوری توجہ نہ دیں گے۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے لیے بیرون ملک جانا چاہتے ہیں تو کوشش کریں۔

# برج قوس

| | |
|---|---|
| برج قوس کا عرصہ حکومت | 23 نومبر تا 21 دسمبر |
| برج قوس کا منسوبی کوکب | مشتری |
| برج قوس کا حرف | ف |
| برج قوس والوں کے لیے خوش قسمت اعداد | 5-3-1 |
| برج قوس والوں کے لیے خوش قسمت پتھر | پکھراج، پنا، روبی |
| برج قوس والوں کے لیے خوش قسمت دن | بدھ، جمعرات، اتوار |
| برج قوس والوں کے لیے خوش قسمت رنگ | پیلا، ہلکا زرد |



## یکم جنوری تا 20 فروری

یہ وقت آپ کے لیے ایک خوش قسمت وقت ثابت ہوگا۔ بہت سی خواہشات حقیقت کا روپ لیتی ہوئی نظر آرہی ہیں۔ آپ کے بہت سے رکے اور الجھے ہوئے کام اس عرصے میں حل ہو جائیں گے۔ بیرون ملک سفر کے حوالے سے آسانیاں پیدا ہوں گی۔ نیز بیرون ملک مقیم رشتے داروں سے وابستہ امیدیں بھی پوری ہوں گی۔ آپ کی بہتر حکمت عملیوں سے دوسرے لوگوں کو بھی فائدہ ہوگا۔

وہ لوگ جو اپنے لیے شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں بہتر جیون ساتھی ملنے کی توقع ہے۔ دوسری شادی کے حوالے سے بھی اچھا وقت ہے۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ گھر والے آپ کے بہترین دوست و معاون ثابت ہوں گے۔ بہن بھائیوں اور رشتے داروں کے ساتھ کوئی ناراضگی تھی تو وہ اس عرصے میں ختم ہو جائے گی اور آپس میں وقت گزارنا پسند کریں گے۔

اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالبعلموں کی کارکردگی میں بہتری آئے گی۔ البتہ کھیل کے میدانوں میں آپ بہتر کارکردگی نہ دکھا پائیں گے۔ البتہ آپ کی حکمت عملی کی وجہ سے ٹیم کو ضرور فائدہ ہوگا۔ کوئی نئی سواری جیسے کار یا موٹر سائیکل وغیرہ خریدنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں خریدیں بہتر چیز مل جائے گی۔

دوستوں کے ساتھ اکثر ان بن ہو جایا کرے گی اور آپسی اختلافات میں اضافہ ہوگا۔ اس عرصے میں کسی کو قرض نہ دیں ورنہ واپس ملنا مشکل ہوگا۔ سیر و تفریح کے بہت سے منصوبے بنائیں گے مگر انہیں عملی جامہ نہ پہنا سکیں گے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے کوئی بڑا انعام نکلنا مشکل ہے۔

## 21 فروری تا 19 اپریل

کاروباری حوالے سے محتاط سے چلنے کی ضرورت ہے۔ لاپرواہی کی وجہ سے نقصان متوقع ہے۔ لوگوں پر جلد اعتبار نہ کریں ورنہ دھوکہ ہوگا۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کے ساتھ اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ مذہب کی طرف رجحان بڑھے گا۔ طبیعت میں رومانیت پن بڑھے گا۔ نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں میں آپ نمایاں کارکردگی کا مظاہرہ کریں گے۔ کوئی نئی سواری خریدنا چاہتے ہیں تو اس عرصے میں خرید لیں گے۔

تعلیم یا نوکری کے حوالے سے بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں تو کامیابی ملے گی۔ نئے دوست بنانا پسند کریں گے۔ افسران کے ساتھ وقتی طور پر سرد گرمی ہو جائے گی۔ امیدوں و خواہشات کی تکمیل میں عزیز و اقارب بھی آپ کے حامی و مددگار ثابت ہوں گے۔ انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ دعوتوں پر جانا اور مختلف کھانے کھانا پسند کریں گے۔




کامیاب زندگی کے لیے اپنے برج کا منسوبی طلسم حاصل کریں۔ انشاءاللہ آپ ہر شعبہ حیات میں وہ کچھ حاصل کریں گے جس کی آپ کو تمنا ہو گی

## 20 اپریل تا 9 جون

یہ عرصہ مالی لحاظ سے ایک خوش قسمت وقت ہے۔ کاروباری حالات میں کافی بہتری آئے گی۔ شراکتی کاروبار بھی کافی فائدہ مند ثابت ہوگا وہ لوگ جو نیا کاروبار کرنا چاہتے ہیں یا کاروبار میں بڑی رقم لگانا چاہتے ہیں تو یہ ایک سعد وقت ہے۔ عزت و شہرت میں اضافہ ہوگا۔ ملازمت پیشہ لوگوں کو ترقی ملنے یا تنخواہ میں اضافے کی اُمید ہے۔ اعلیٰ اور حکومتی عہدیداروں سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔

اُمیدوں وخواہشات کی راہ میں بہت سی رکاوٹیں آئیں گی۔ دوستوں کے ساتھ وقتی طور پر تعلقات خراب ہو سکتے ہیں۔ وراثتی معاملات میں مزید بگاڑ پیدا ہوگا۔ کسی کو قرض نہ دیں ورنہ واپس ملنا مشکل ہو جائے گا۔ زمین و جائیداد کی خرید وفروخت کے حوالے سے ایک منافع بخش وقت ہے۔ سوچ سمجھ کر اخراجات کریں گے۔ بچوں کی وجہ سے پریشانی اور مسائل کا سامنا رہے گا۔ انٹر لیول تک طالبعلموں کی کارکردگی اچھی نہ ہوگی۔ شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی البتہ محبوب / محبوبہ کے ساتھ وقتی طور پر اختلافات قائم ہو سکتے ہیں۔ کھیل کے میدان میں آپ بہتر کارکردگی نہ دکھا پائیں گے۔

## 10 جون تا 30 جون

مالی معاملات میں بہتری آئے گی اخراجات بھی خوب سوچ سمجھ کر کیا کریں گے۔ مختلف ذرائع سے آمدن کا حصول ہوگا۔ بے روزگار افراد کو بھی بہتر نوکری ملنے کی توقع ہے۔ شراکتی کاروبار میں شریک کار کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ البتہ ذاتی کاروبار کرنے والے لوگ اپنی لاپرواہی کی وجہ سے اپنا مالی نقصان کروائیں گے۔ والدین کی صحت کا خاص خیال رکھیں بیمار ہو سکتے ہیں۔ حکومتی اور اعلیٰ افسران سے وابستہ کام حل نہ ہو سکیں گے۔ مشاورت سے فیصلہ کریں تو بہتر نتائج آئیں گے۔ گھریلو ماحول اکثر خراب رہے گا۔ شریک حیات اور ساس کے ساتھ بدمزگی پیدا ہو سکتی ہے۔ پالتو جانوروں کی دیکھ بھال میں زیادہ وقت صرف کریں گے۔

## یکم جولائی تا 31 اگست

یہ عرصہ مجموعی طور پر آپ کے لیے خوش قسمت ثابت ہوگا۔ بہت سی اُمیدیں وخواہشات حقیقت کا روپ لے لیں گی۔ بشرطیکہ انہیں حاصل کرنے کی کوشش کی جائے۔ لاپرواہی کی وجہ سے صحت خراب ہو سکتی ہے۔ بغیر سوچے سمجھے اخراجات کریں گے۔ آپ کے دشمن آپ کے خلاف خفیہ سازشیں کریں گے۔ انٹر لیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی بہتر رہے گی۔

نیز غیر نصابی سرگرمیوں میں بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔

نئے دوست بنائیں گے۔ گھر سے باہر وقت گزارنا زیادہ پسند کریں گے۔ دوستوں اور عزیزوں کے ساتھ سیر وتفریح پر جانا پسند کریں گے۔ بیرون شہر جانے کا بھی موقع مل سکتا ہے۔ بیرون ملک سفر کے حوالے سے مشکلات پیش آئیں گی۔ قانونی معاملات میں آپ کو شکست کا سامنا ہو سکتا ہے۔ بیرون ملک تجارت کے حوالے سے اچھا وقت نہیں ہے۔ سامان خراب ہو سکتا ہے۔

عاشق/معشوق کے ساتھ زیادہ وقت گزاریں گے اور آپس میں پیار ومحبت بڑھے گا۔ دوسروں کو اپنی باتوں سے جلد متاثر کر لیا کریں گے۔ شریک حیات کے ساتھ بھی تعلقات کافی بہتر رہیں گے اور پیار بڑھے گا۔ وہ لوگ جو شریک حیات کی تلاش میں ہیں انہیں اس عرصے میں ایک اچھی شریک حیات مل جائے گی۔

## یکم ستمبر تا 18 ستمبر

یہ وقت مالی حالات میں تنگی کو ظاہر کر رہا ہے۔ کسی کو دیا ہوا قرض واپس ملنے کی توقع نہیں۔ وراثتی معاملات مزید پیچیدہ ہوتے ہوئے دکھائی دے رہے ہیں۔ انعامی سکیموں میں نقصان اٹھائیں گے۔ عاشق / معشوق کا رویہ اکثر سخت رہے گا اور آپسی فاصلے بڑھیں گے۔ ذاتی کاروبار قدرے بہتر رہے گا۔ شراکتی کاروبار میں نقصان ہونے کا اندیشہ ہے۔ امیدوں وخواہشات کی راہ میں مالی معاملات اہم رکاوٹ ہوں گے۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ ساس اور والدہ کے ساتھ بھی تعلقات میں بہتری آئے گی۔ عزت وشہرت میں اضافہ ہوگا۔

قانونی معاملات میں آپ کو شکست کا سامنا ہو سکتا ہے۔ ڈراؤنے خواب آئیں گے۔ بیرون ملک جانے کے حوالے سے کوئی نہ کوئی

| ماہ | سعد تاریخیں | نحس تاریخیں |
|---|---|---|
| جنوری | 1-4-14-18-19 | 3-20-30 |
| فروری | 2-10-15-24-25 | 16-27 |
| مارچ | 1-9-10-14-24-28 | 15-26 |
| اپریل | 6-10-11-20-21-25 | 12-23 |
| مئی | 3-7-8-17-18-22 | 9-20 |
| جون | 4-14-18-19-27 | 5-16 |
| جولائی | 1-11-16-24-28-29 | 2-13-14-30 |
| اگست | 7-8-12-20-21-25 | 10-26 |
| ستمبر | 4-8-17-21 | 6-22 |
| اکتوبر | 1-6-14-18-19-28-29 | 3-4-20-31 |
| نومبر | 2-10-15-25-29-30 | 16-27 |
| دسمبر | 8-12-22-27 | 13-24-25 |

# سحر بار نوخ

یہ بنیادی طور پر ہزاروں سال قبل گزرے ہوئے حکیم الحکماء فرید عصر حکیم برنوخ ساحر سوڈانی کی کتاب ہے جسے قلمی نسخے سے عربی کتاب کی شکل الطوخی فلکی نے دی اور راٹھور پبلشرز نے اس کتاب کو قارئین کے لیے اردو ترجمہ کے ساتھ شائع کیا ہے۔اس سے قبل ایسے عملیات آپ نے نہ دیکھے اور نہ پڑھے ہوں گے۔موضوع کے اعتبار سے ایک قابل قدر کتاب ہے۔شائقین عملیات کے لیے تحقیقی مواد لیے ہوئے ہے۔قدیمی عملیاتی، روحانی اور طلسماتی اعمال اس کتاب کا سرتاج ہیں۔

رکاوٹ آ جایا کرے گی۔انٹر لیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی قدرے غیر تسلی بخش رہے گی۔کھیل کے میدان میں بھی آپ نمایاں کارکردگی نہ دکھا پائیں گے۔آپ کا انداز گفتگو انتہائی غیر مہذبانہ ہوگا۔جسکی وجہ سے لوگوں کے ساتھ اختلافات اور جھگڑے ہو سکتے ہیں۔

**19 ستمبر تا 18 اکتوبر**

ذاتی طور پر کافی پر اعتماد معلوم ہوں گے اور موقع کی مناسبت سے اپنے مزاج اور گفتگو کو تبدیل کرنے کا ہنر موجود ہوگا۔اپنی ذہانت اور چالاکی کے سبب بہت سی خواہشات کو حقیقت کا روپ دینے میں کامیاب ہو جائیں گے۔دوستوں کے ساتھ وقت گزارنا اور نئے دوست بنانا پسند کریں گے۔جنس مخالف میں بھی دلچسپی بڑھے گی۔محفلوں اور دعوتوں پر جانا پسند کریں گے۔کسی کو قرض دی ہوئی رقم واپس نہیں مل رہی تھی تو اس عرصے میں مل جائے گی۔انعامی سکیموں کے ذریعے فائدہ ہوگا۔

انٹر لیول تک کے طالبعلموں کی کارکردگی کافی بہتر رہے گی۔البتہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے طالب علم تعلیم کی طرف عدم توجہگی کے سبب خاطر خواہ نتائج نہ لا سکیں گے۔غیر نصابی سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے۔شریک حیات کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور آپس میں رومانویت بڑھے گی۔منگنی و نکاح کے لیے بھی اچھا وقت ہے۔وراثتی معاملات بہتر طریقے سے حل ہو جائیں گے۔رشتہ داروں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی اور ایک دوسرے کے گھر آنا جانا بڑھے گا۔کرایہ داروں کے ساتھ ان بن متوقع ہے۔

مذہب کی طرف رجحان کم رہے گا۔موج مستی میں وقت کا ضیاع کریں گے۔فضول اخراجات میں اضافہ ہوگا۔دکھاوے کے لیے بھی فضول اخراجات کریں گے۔بیرون ملک سفر کے حوالے سے بہتر وقت نہیں۔صحت کا خیال رکھیں لاپرواہی کی وجہ سے بیمار ہو سکتے ہیں۔ملازمین کی وجہ سے نقصان متوقع ہے۔

**19 اکتوبر تا 11 نومبر**

شریک حیات کے ساتھ اکثر بدمزگی پیدا ہو جایا کرے گی۔گھریلو اخراجات میں اضافہ ہوگا۔گھر کی تزئین و آرائش کے حوالے سے بھی اخراجات ہوں گے۔ساس کا مزاج قدرے گرم رہے گا۔آپ کی صحت کے حوالے سے اچھا وقت ہے۔پہلے سے بیمار لوگ بھی اب صحت یاب ہو جائیں گے۔لذیز کھانے کھانا پسند کریں گے۔مالی لحاظ سے ایک بہتر وقت ہے مختلف ذرائع سے آمدن کا حصول ہوگا۔بے روزگار افراد کو بھی بہتر نوکری ملنے کی توقع ہے۔انعامی سکیموں کے ذریعے بڑا انعام نکل سکتا ہے۔کاروباری افراد کے لیے بہت زیادہ بہتر وقت نہیں۔لاپرواہی کی وجہ سے نقصان ہو سکتا ہے۔شراکتی کاروبار میں شریک کار کی وجہ سے فائدہ ہوگا۔

آپ کا مزاج نسبتاً سخت رہا کرے گا مگر ناپ تول کر گفتگو کیا کریں گے اور خواہ مخواہ کے لڑائی جھگڑوں سے گریز کریں گے۔دوستوں کے ساتھ سیر و تفریح پر جانا اور میوزک سننا پسند کریں گے۔نصابی اور غیر نصابی سرگرمیوں کی وجہ سے خوشیوں کا حصول ہوگا۔

**12 نومبر تا 31 دسمبر**

روزگار کے نئے مواقع ملیں گے۔ایک سے زائد ذرائع سے آمدن کا حصول ہوگا۔کاروباری حالات میں بھی بہتری آئے گی۔وہ لوگ جو نیا کاروبار شروع کرنا چاہتے ہیں وہ اس عرصے میں کر لیں انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔بہن بھائیوں اور رشتے داروں سے ناراضگی ہے تو وہ دور ہو جائے گی اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔یار دوستوں اور رشتے داروں سے ملنا جلنا بھی ہوگا۔گھر سے باہر وقت گزارنا پسند کریں گے۔شریک حیات کے ساتھ اکثر کسی نہ کسی بات کو لے کر ناراضگی پیدا ہو سکتی ہے۔

معاشرے میں عزت و شہرت بڑھے گی۔اعلیٰ اور حکومتی افسران سے وابستہ کام حل ہو جائیں گے۔اخراجات خوب سوچ سمجھ کر کیا کریں گے۔آپ کا انداز گفتگو انتہائی متاثر کن ہوگا۔لذیز کھانے کھانا پسند کریں گے۔صحت مند و توانا نظر آئیں گے۔




قارئین کی خدمت میں خاص اعمال لے کر حاضر ہوا ہوں۔ اللہ تعالیٰ کے پاک ناموں کی برکت سے آپ ہر طرح کے جائز کام کرسکتے ہیں۔ آج کی محفل میں تسخیرات ارواح بذریعہ اسماء الحسنیٰ لے کر حاضر ہوا ہوں۔ جو کامل استاد کی اجازت اور رہبری سے کریں گے وہ انشاء اللہ ضرور کامیاب ہوں گے جو خود ہی کامل بن کر شروع ہو جائیں گے ان کے بارے میں کچھ نہیں کہا جاسکتا ہے کہ وہ رجعت میں گرفتار ہوں گے یا پھر عمل کے ساتھ ساتھ خود کو ہی خراب کریں گے۔ بہر حال جو بھی عمل شروع کریں اپنے استاد کامل سے راہنمائی ضرور لے لیں تاکہ فائدہ حاصل ہو اور نقصان سے بھی محفوظ رہیں۔

## تسخیر موکل بذریعہ اسم یالطیف

شائقین تسخیر موکل کے لیے زبردست عمل پیش کر رہا ہوں لیکن اس میں وہی کامیاب ہوگا جو پابند شریعت ہوگا اور مخلوق خدا کی خدمت کرنے والا ہوگا اور زیادہ وقت عبادت میں گزارے گا اور فضول گفتگو سے بچے گا۔ طریقہ یہ ہے کہ نوچندی جمعرات کو بعد از نماز عشاء علیحدہ پاک وصاف کمرے میں داخل ہو جائیں۔ پھر خوشبودار بخور جلائیں پھر اپنے اردگرد خصوصی حصار قائم کریں۔ دوران عمل لباس ایک ہی طرح کا پہن کر عمل کرنا ہے اور اسم اعظم ''یا لطیف'' 7200 بار پڑھنا ہے اور ہر سو کے بعد مندرجہ ذیل عزیمت پڑھنی ہے اسی طرح لگاتار 21 روز کرنا ہے۔ آدھی رات موکل کی حاضری ہوگی۔ اپنی پڑھائی مکمل کر کے موکل سے بات کرنی ہے۔ دوران عمل جو مشاہدات ہوں وہ صرف اپنے استاد کو ہی بتائیں۔ موکل سے شرائط سوچ سمجھ کر طے کر لیں۔ پھر اگلے روز نیاز بچوں میں بانٹ دیں اور عمل کو قابو میں رکھنے کے لیے روزانہ اسم اعظم ایک تسبیح پڑھ لیا کریں اور عزیمت بھی دو دفعہ پڑھ لیا کریں جب بھی ضرورت جائز کام کے لیے موکل کو بلائیں گے یہ ضرور کر دے گا۔ اس عمل کو اجازت کے بغیر نہ کریں تاکہ آپ کو مکمل فائدہ حاصل ہو اور رجعت سے بھی محفوظ رہیں اور اس عمل پر پرہیز جلالی و جمالی کریں۔

**عزیمت عمل:** عزمت علیکم واقسمت علیکم یا طاطائیل بحق و بحرمت یا لطیف العجل الساعۃ الوحا۔

## تسخیر ہمزاد بذریعہ اسم یابصیر

تسخیر ہمزاد کے لیے شائقین کے سامنے لاجواب وخاص الخاص عمل تحریر کر رہا ہوں لیکن ایسے اعمال کو کرنے کیلئے بلند ہمت اور حوصلے کی ضرورت ہوتی ہے اور استاد کامل کی رہبری حاصل کرنے والا ہمیشہ فائدہ میں رہتا ہے۔ تسخیر ہمزاد کے شائقین تو بہت ملتے ہیں لیکن کامیاب وہی ہوتا ہے جو صبر اور لگن کے ساتھ استاد کی رہبری اور اجازت سے کرتا ہے۔ بہر حال طریقہ عمل یہ ہے کہ علیحدہ پاک وصاف کمرہ میں داخل ہو جائیں پھر رات 11 بجے خوشبودار بخور سلگائیں تاکہ کمرہ خوشبو سے مہک جائے۔ پھر مصلے پر بیٹھ جائیں اور اپنے اردگرد ''خصوصی حصار'' سے اپنا حصار قائم کرلیں اور پشت پر چراغ روشن کرنا ہے اور اپنے سائے کی گردن پر نظر قائم کر کے اسم اعظم ''یا بصیر'' دس ہزار دفعہ پڑھنا ہے اور ہر سو کے بعد عزیمت عمل ایک بار پڑھنی ہے۔ اس طرح لگاتار 21 روز کرنا ہے عمل روزانہ وقت مقررہ پر پڑھنا ہے دوران عمل جو مشاہدات ہوں وہ صرف اپنے استاد کے آگے بھی بیان کرنے ہیں۔ آخری روز ہمزاد حاضر ہوگا۔ عہدہ پیمان سوچ سمجھ کر کرلیں۔ جو بھی جائز کام کہیں گے وہ کر دے گا۔ اس عمل کو اجازت لے کر کریں تاکہ مکمل فائدہ حاصل ہو اور ناکامی سے بچ سکیں۔ فیض اٹھانے والوں کو چاہیے کہ مجھ عاجز اور ادارہ ''راہنمائے عملیات'' کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

**پرہیز:** جماع، گوشت، بدبودار اشیاء اور فضول خیالات و گفتگو سے خود کو بچائیں۔

**عزیمت عمل:** عزمت علیکم واقسمت علیکم یا جبرائیل بحق و بحرمت یا بصیر ہمزاد حاضر شو العجل الساعۃ الوحا۔

تحریر: شہزادہ منظور علی سمون، ٹنڈو محمد خان

# شادی کی تمنا

ہر انسان کے لیے شریک حیات کا انتخاب اور رشتہ ازدواج میں منسلک ہونا ایک ضروری اور اہم مسئلہ ہے۔ ہر انسان چاہے وہ مرد ہو یا عورت اس کے لیے ازدواج کرنا ایک فطری اور طبعی مسئلہ ہے۔ ہر ایک کے لیے لازم ہے کہ وہ اپنے لیے شریک حیات کا انتخاب کرے۔ اچھے اور عقلمند شریک حیات ایک دوسرے کے پہلو میں زندگی گزار کر اپنے لیے خوش بختی اور سعادت حاصل کرتے ہیں۔ ایک دوسرے سے باہمی محبت والفت سے پیش آ کر اچھی زندگی کے ایام بسر کر سکتے ہیں۔ کنوارے پن کی زندگی تلخ ہوتی ہے اور اس کا انجام بھی برا ہوتا ہے بعض اوقات انسان کا شیطانی چکروں میں آ کر معاشرے میں عزت و وقار بھی خراب کر دیتا ہے۔ اس لیے شادی کرنا بہت ضروری ہے۔ معاشرہ میں بھی شادی شدہ انسان کی عزت و وقار کی قیمت بڑھ جاتی ہے۔ اس کے علاوہ شادی شدہ انسان کی عبادت اور اعمال بھی خدا اور اس کے فرشتوں کی نگاہ میں اہمیت کے حامل ہو جاتے ہیں۔

**سورۃ البقرہ میں ارشاد ہے:** ''عورتیں تمہارے لیے لباس ہیں اور تم مرد عورتوں کے لیے لباس ہو''۔

''غیر شادی شدہ جوانوں کی شادی کر دو۔ اگر وہ نادار ہیں تو خدا اپنے فضل سے انہیں مالدار بنا دے گا''۔ (سورۃ نور ۳۳)

ایسے نوجوان لڑکے و لڑکیاں جو بہت خوبصورت، خوب سیرت، پڑھے لکھے اور اچھے گھرانے سے تعلق رکھتے ہیں مگر شادی نہیں ہو رہی ہے، عمریں بڑھ رہی ہیں، والدین بھی پریشان ہو رہے ہیں، رشتے نہیں آ رہے ہیں یا رشتے طے ہو کر ٹوٹ جاتے ہیں یا کسی مخالفین نے سحر جادو کر کے رشتہ نکاح شادی میں بندش ڈال دی ہے یا پیدائش کے وقت خانہ شادی میں نحس سیارے بیٹھے تھے یا وقتی زائچہ میں شادی کا خانہ حالت کمزوری میں ہے۔ سیارے رجعت و گردش میں ہیں۔ ساڑھ ستی زحل کا اثر ہے یا نحس پایہ زحل کی وجہ سے ہے۔

ایسے حالات میں کسی اچھے منجم سے مشورہ کرنا بہتر ہوتا ہے۔ منجم ان سیارگان کی نحوست سے بچنے کے لیے اور نحوستوں کو ختم کرنے کے لیے راہنمائی کریں گے یا پھر کسی نیک عامل سے دعا، تعویز یا نقش حاصل کریں۔ بہر حال جو نقش مبارک پیش کر رہا ہوں یہ بڑی طاقت رکھتا ہے۔ نقش کو پاس رکھتے ہی جلد مناسب جگہ پر شادی ہو جائے گی۔

## اوقات

شرف زہرہ، اوج زہرہ، نوروز عالم افروز، زہرہ و مشتری میں سعد نظر، قران تسدیس تثلیث یا کسی اور سعد وقت میں تیار کریں۔

## نقش برائے شادی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۹ | ۲۰۲ | ۱۹۹ | ۱۹۶ |
| ۲۰۰ | ۱۹۵ | ۱۹۰ | ۲۰۱ |
| ۱۹۴ | ۱۹۷ | ۲۰۴ | ۱۹۱ |
| ۲۰۳ | ۱۹۲ | ۱۹۳ | ۱۹۸ |

## ارتکاز توجہ/منتشر خیالات

بعض کاموں میں جسمانی طاقت کی بجائے دماغی یا روحانی قوت کی ضرورت ہوتی ہے۔ گو شعبہ کوئی بھی ہو یکسو ہو کر کام کرنا کامیابی کے حصول کے لیے ضروری ہوتا ہے تاہم عمومی تعلیم کے علاوہ عملیات، روحانیات، تسخیر اور ایسے دیگر کاموں میں ارتکاز توجہ اور یکسوئی کی حد درجہ ضرورت ہوتی ہے۔ اس صلاحیت کی بڑھوتری کے لیے مرجان کا استعمال مفید ثابت ہوتا ہے۔

# نقش وسعت رزق

تحریر: سید عبدالخالق عباس، کراچی

قارئین کرام کو السلام علیکم! سب سے پہلے اللہ رب العزت کا لاکھ لاکھ کرم ہے اور پھر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر لاکھوں کروڑوں درود و سلام ہو۔ قارئین محترم یہ نقش وسعت رزق بہت اثر اور لاجواب ہے۔ یہ میری زندگی کا بہت آزمودہ نسخہ ہے۔ میں نے یہ عمل پاک آج تک جس کو بھی تیار کر کے دیا ہے اللہ کے فضل سے اس کو دولت وخیر و برکت نصیب ہوئی۔ اللہ رب العزت کے پیارے محبوب سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''جو شخص اپنے رزق میں وسعت چاہتا ہو تو اس دعا کو لکھ کر اپنے پاس رکھے نیز اپنے گھر میں بھی لکھ کر رکھے اور صبح و شام اس کا ذکر بھی کرتا رہے۔ دعا یہ ہے۔

**یا اللہ یا اللہ یا رب یا رب یارب یا حیی یا قیوم یا ذالجلال والاکرام اسئلک باسمک العظیم الاعظم ان ترزقنی رزقا واسعا حلالا طیبا برحمتک الواسعة یا ارحم الراحمین۔**

محترم قارئین کرام! موجودہ دور میں یہ دعا تنگی رزق اور افلاس کے خلاف ایک نہایت مضبوط ڈھال ہے۔ اس مقدس دعا کے ساتھ مجموعہ اسماء الٰہی، اسماء محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آیات قرآنی کے ابجد قمری سے اعداد حاصل کر کے نقش کی صورت میں پیش کر رہا ہوں۔ تاکہ ہر خاص و عام اس دعا اور ان آیات و اسماء محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور درود پاک کے باطنی فوائد سے بھرپور فائدہ حاصل کر سکیں۔

آپ قارئین کرام ہمیشہ اس دعا، اسماء الٰہی، اسماء محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور درود پاک کو اپنے ورد میں رکھیں اور روزانہ سات بار پڑھیں اور نقش پر دم کریں اور دعا کریں۔ اللہ رب العزت آپ کی غیب سے مدد فرمائیں گے۔ انشاء اللہ یہ نقش کسی بھی نیک ساعات یا دن میں زعفران، عرق گلاب، آب زم زم اور مشک سے تیار کریں نقش باوضو تیار کرنا ہے۔ پھر مشتری کی ساعات میں نقش پر مشتری کے بخور کی دھونی دیں اور یہ دھونی ہر جمعرات پہلی ساعت مشتری میں دیں۔ آخر میں میرے اور ادارہ کے حق میں دعائے خیر فرمائیں۔ اللہ رب العزت برکت عطا فرمائے۔ آمین!

### درود

**اللھم صل علی سیدنا ومولانا محمد معدن الجود والکرم والہ وبارک وسلمo**

**یا فتاح، یا محمد، یا باسط، یا کریم، یا نبی، یا جواد، یا رزاق، یا رسول.**

### اسماء الٰہی

**یا اللہ، یا وھاب، یا رزاق، یا فتاح، یا باسط، یا واسع، یا ودود، یا صمد، یا غنی، یا مغنی، یانافع، یاکریم، یا حکیم، یا رافع، یا معطی، یا لطیف.**

### آیات قرآن پاک

**بسم اللہ الرحمن الرحیم. واللہ یرزق من یشآء بغیر حساب (بقرہ ۲۱۲) ان اللہ ھو الرزاق ذوالقوۃ المتین (ذاریات ۵۸) ویرزقہ من حیث لا یحتسب (طلاق ۲) اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء وھو القوی العزیز (شوریٰ ۱۹) ولقد مکنکم فی الارض وجعلنا لکم فیھا معایش (اعراف ۱۰) حتیٰ یغنیھم اللہ من فضلہ (نور ۳۳) ان تقرضوا اللہ قرضا حسنا یضاعفہ لکم ویغفرلکم واللہ شکور حلیم (تغابن ۱۷)**

انشاء اللہ برکت و ترقی وسعت رزق عطا ہوگا۔ بے پناہ خوشحالی ملے گی۔ افلاس کا خاتمہ ہوگا اور اللہ کی رحمت ہی رحمت ہوگی۔ اپنی خاص دعاؤں میں یاد رکھیں۔

## اچھوتا پن (نیلا اوپل)

وہ لوگ جو کام میں نیا پن تلاش کرتے ہیں یا اِن کا تعلق تخلیق و سوچ کے ساتھ ہے۔ اِن کو نئے اور اچھوتے خیالات اور سوچ کو طاقت دینے کے لیے اوپل (نیلا) استعمال کرنا چاہیے۔ یہ فرد میں غیر معمولی صلاحیتوں کو اجاگر کرنے اور بڑھنے میں مددگار اور معاون ثابت ہوتا ہے۔ ہر شعبہ حیات میں یہ استعمال ہوسکتا ہے۔

کرشمات بخاری

# نجاتِ وتحفظِ آسیب

تحریر: سید عبدالخالق عباس، کراچی

قارئین محترم کو میری طرف سے السلام علیکم! اللہ رب العزت ہم سب کو اپنی امان میں رکھے۔ آمین! آسیب کیا ہے؟ بہت سے قارئین محترم سوالات کرتے ہیں آسیب کے بارے میں، آسیب کیا ہے؟ آپ قارئین کو سوالات کے جوابات اس مضمون میں مل جائیں گے۔ آسیب کیا ہے؟ آسیب وہ شیطانی و سفلی مخلوق ہے۔ جس کا تعلق جنات کے اس گروہ سے ہے کہ بعد از عفریت زدہ شیطانی مخلوق میں اس کا نمبر آتا ہے۔ یہ ایک قسم کی سایہ نما شے ہوتی ہے اور اس کی اصل شکل لپیٹ کھاتے ہوئے دھوئیں کے مرغولوں کی مانند ہوتی ہے۔ یہ ایک ایسی مخلوق ہے۔ جس کو قدرت کی طرف سے یہ قوت حاصل ہوتی ہے کہ وہ رنگ برنگ روپ دھار کر لوگوں کو گمراہ کرے اور لوگوں کو اپنے جال میں پھنسا کر انہیں سخت عذاب اور اذیت سے دوچار کرے۔ روپ بہروپ بدلنے میں اس کا کوئی ثانی نہیں ہوتا۔ کبھی یہ خوش شکل بزرگان کی شکل اختیار کرتی ہے۔ کبھی مختلف جانوروں کی، کبھی مختلف اقسام کے پرندوں کی، شجر، حجر کی شکل اپناتی ہے۔ کبھی دھوکا دینے کے لیے مردوں کو انتہائی خوبصورت اور حسین لڑکیوں کی ایسی شکل میں جس سے جنسی اشتعال پیدا ہو کر انہیں انکا دیوانہ بنا دے اور لڑکیوں کو مخالف جنس کی صورت میں ورغلاتی اور ترغیب گناہ دیتا ہے۔

آسیب جس انسان، بچے یا بچی پر اپنا سایہ کرے یا اس کے جسم میں حلول کر جائے تو پھر اس کو اپنی مرضی اور منشا کے کام کرنے پر مجبور کر دیتا ہے۔ اگر معمول اس کا کہنا نہ مانے تو پھر یہ اپنے معمول کو بے پناہ تکالیف اور بیماریوں میں مبتلا کر دیتا ہے۔ بعض حالتوں میں مختلف بزرگان کا روپ دھار کر انہیں سخت ترین ناراضگی اور غصے کی لپیٹ میں لا کر بے انتہا خوفزدہ کر دیتا ہے۔ البتہ ان میں اگر کوئی نیک سرشت کا حامل ہو تو وہ اپنے معمول کو نیک کاموں پر اکساتا رہتا ہے اور ان کو حد سے زیادہ عبادت گزار بنا دیتا ہے۔ اکثر وظائف وغیرہ میں مشغول رکھتا ہے۔ غرضیکہ ان کا کوئی بھی یکساں رنگ نہیں ہوتا۔ انکی اکثریت بدذات سے تعلق رکھتی ہے۔ اس لیے یہ اپنے معمول کے انسانی دماغ میں فتنہ وفساد، فتور اور بے حد غصہ ابھارنا، آنکھوں کو لال بھبھوکا رکھنا اور پھر یک دم جوش غیض سے بڑھ کر اپنے معمول کے منہ سے گالی گلوچ نکلوانا اور بہت سی دوسری خرابیاں پیدا کرنا ہے۔

آسیب زدہ انسان نت نئی بیماریوں میں مبتلا رہتا ہے۔ آسیب زدہ انسان کا علاج کرنے سے قابل ترین ڈاکٹر اور حکماء بھی لاجواب اور لاچار ہو جاتے ہیں۔ آسیب کا کام اپنے معمول کو بے کار کرنا، ان کا خون چوس کر بے حد لاغر اور کمزور بنانا ہے اور جب یہ معاملہ انتہا تک پہنچتا ہے تو پھر ایسے معمول کے لیے موت کے سوا کوئی چارہ کار باقی نہیں رہتا۔ مزید بتاتا چلوں کہ آسیب اگر کسی کنواری لڑکی پر آتا ہے تو وہ کبھی بھی اس کی شادی نہیں ہونے دے گا۔ اسے ہر طرح اپنی منشاء میں رکھے گا اور اگر شادی کرنے کی کوشش کی تو آسیب زدہ لڑکی خودکشی کرنے کی کوشش کرے گی اور آسیب اگر مرد پر ہے تو اسے نامرد کر دے گا اور ہاں اگر آسیب شادی شدہ عورت پر ہے تو یا تو اس کی اولاد مر جاتی ہے اور اگر پیدا ہو جائے تو آسیب کے بداثرات میں مبتلا رہتی ہے۔ بعض اوقات لوگ طرح طرح کی ایسی غلطی کر جاتے ہیں جو ان کے لیے خطرناک ثابت ہو جاتی ہے۔ جن گزرگاہوں اور رہائش کا علم انسان کو نہیں ہوتا اس لیے ایسی جگہوں پر کوئی تھوک دے یا پیشاب کر دے تو پھر ان کے غیض وغضب کا اندازہ لگانا بے حد مشکل ہو جاتا ہے اور یہ بپھرے ہوئے سانڈ کی مانند ایسے فرد پر حملہ آور ہوتا ہے۔ اس کی موجودگی سے اولاً انسان اولاد پیدا کرنے کے قابل نہیں رہتا۔ چونکہ میں اوپر یہ باتیں تحریر کر چکا ہوں ان کی موجودگی میں اکثر بنے بنائے کام بگڑ جاتے ہیں کیونکہ یہ کسی بھی انسان کو پھلتا پھولتا نہیں دیکھ سکتا۔ جن کا اس سے واسطہ پڑتا ہے اس مخلوق کی وجہ سے بندہ محض لاچاری اور معذوری کا مظہر بن کر زندہ رہتا ہے اور اپنی تمام تر خفتہ اور ذہنی صلاحیتوں سے محروم ہو جاتا ہے۔ امید ہے تمام قارئین محترم

آسیب سے متعلق تمام باتیں سمجھ چکے ہوں گے۔ میں اللہ کے فضل و کرم اور اپنے مرشد اور اپنے نانا کا شکر گزار ہوں اور جناب محترم خالد اسحاق راٹھور صاحب کا بھی ان کی وجہ سے میں گنہگار بندہ آپ قارئین محترم کو آسیب دفع کرنے کا عمل بتانے جا رہا ہوں۔ انشاء اللہ آسیب زیر ہو جائے گا۔ جو بھی عامل آسیب کا عمل یا جنات کو دفع کرنے کا عمل کرے یا کرنے کی کوشش کرے تو سب سے پہلے وہ اپنے آپ کو تحفظ جان و مال و اولاد کا عمل کرے۔ پانچ وقت کی نماز کا پابند بنے اور روز صلوٰۃ فجر کے بعد سورۃ بقرہ کی تلاوت کرے اور صلوٰۃ عشاء سورۃ الناس، سورۃ فلق، آیت الکرسی کثرت سے ذکر کرے اور اپنے استاد اور مرشد اور ادارہ سے اجازت طلب کرے۔ میں عمل دے رہا ہوں۔ آسیب سے مکمل نجات حاصل ہوگی۔ عمل تیار کرنے سے پہلے عامل صدقہ دے تاکہ کسی بھی قسم کا کوئی خطرہ لاحق نہ ہو۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ج ھو لا الہ الا اللہ
محمد الرسول اللہ
علی
ع ل م ھ
صلطغ ف کھیکھس
ھھھھ ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع ع وھ ص ۵۲ ف

بسم اللہ الرحمن الرحیم ○ یملیخا. مکسلیمنا. کشفوطط کشا فطیونس. ازر فطیونس. تبیونس. یوانس بوس و کلبھم قطمیر وعلی اللہ قصد السبیل ومنھا جائرو لو شاء لھد کم اجمعین یا الھی بحرمۃ اسماء اصحاب کھف ھر قسم کا آسیب و نظر و سحر سفلی ارواح در وجود (جس پر آسیب ہے اس کا نام مع والدہ لکھیں) از دفع شود انک علی کل شیء قدیر۔

اس نقش کو دو عدد تیار کریں۔ ساعت قمر پہلی ساعت میں ایک گلے میں ڈالیں۔ ڈالنے سے پہلے لوبان، گوگل، اجوائن، ہرل کے بخور کی دھونی دیں پھر گلے میں ڈالیں اور ایک پینے والا ہے۔ 11 دن تک پئیں۔ یہ نقش بہت قوی ہے۔ آسیب اگر نہ گیا تو زیر ہونا شرط ہے۔

## فتیلہ دفعہ آسیب

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۴۷۴۲ | ۳۵۴۷۵۶ | ۳۵۴۷۵۲ | ۳۵۴۷۴۹ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۴۷۵۳ | ۳۵۴۷۴۸ | ۳۵۴۷۴۳ | ۳۵۴۷۵۵ |
| ۳۵۴۷۴۷ | ۳۵۴۷۵۰ | ۳۵۴۷۵۸ | ۳۵۴۷۴۴ |
| ۳۵۴۷۵۷ | ۳۵۴۷۴۵ | ۳۵۴۷۴۶ | ۳۵۴۷۵۱ |

فلاں بن فلاں

اس فتیلہ کو سیاہ سیاہی سے 21 عدد تیار کریں پھر روئی لپیٹ کر نیلے دھاگے سے باندھیں۔ پھر ایک نیا چراغ لیں زیتون کے تیل میں فتیلہ ڈال کر سونے سے پہلے آسیب زدہ کو چراغ کے سامنے ایک گز کے فاصلے پر بٹھائیں اور ہدایت کریں فتیلہ کی لو کی جانب ٹکٹکی باندھ کر دیکھتا رہے۔ جیسے جیسے چراغ کی بتی جلتی جائے گی آسیب جل کر راکھ ہو جائے گا۔

## ضروری ہدایت

آسیب زدہ کا چراغ والا عمل کرنے سے پہلے گلے کا نقش اتار لیں اور اس کو باوضو کر کے بٹھائیں۔ یا سلام، یا حفیظ پڑھتے رہیں۔ فتیلہ ختم ہو گلے کا نقش فوراً گلے میں ڈالیں۔ آسیب زدہ سونے سے پہلے آیت الکرسی 21 بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کر کے سوئے اور منہ کعبہ کی طرف ہو۔ علاج کے دوران آسیب زدہ کسی بھی قسم کا گوشت نہ کھائیں اور نہ گھر میں پکائے۔ نہ آسیب زدہ رات کو چھت پر جائے اور نہ قبرستان اور نہ جس کے گھر میت ہوئی ہو اور اپنا لباس کسی کو نہ دے۔ نمک کا استعمال کم کریں اور ایک اہم بات آسیب اگر خواتین پر ہو اور یہ عمل کر رہے ہوں تو حیض سے فارغ ہونے کے بعد کریں۔ انشاء اللہ آسیب سے مکمل نجات ہوگی۔ مجھے اور ادارہ "راہنمائے عملیات" کو اپنی خاص دعاؤں میں یاد رکھیں۔

# نقش برائے حب

تحریر: فقیر محمد افضل چشتی، ڈیرہ غازی خان

قارئین خالد روحانی جنتری 2017 السلام علیکم! میری دعا ہے کہ نیا سال پاکستان اور عالم مومنین اور مومنات کے لیے خوشیوں اور کامیابیوں کا سال ثابت ہو۔ میں آج اپنے نانا اور دادا کے عطا کردہ عملیات لے کر حاضر خدمت ہوں۔ عملیات کے شائقین حضرات کو یقیناً میری کاوش پسند آئے گی۔ جائز کاموں میں ان اعمال کی اجازت دیتا ہوں اور ناجائز کاموں میں یہ اعمال فائدہ نہ دیں گے۔

## نقش برائے حب

یہ نقش محبت کے لیے نوچندی جمعرات کو لکھ کر درخت پر باندھ دیں انشاءاللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۳ | ۷۱ | ۱۶۱ |
| ۱۵۸ | ۱۶۰ | ۱۶۲ |
| ۱۵۹ | ۱۶۴ | ۱۵۷ |

الحب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بنت فلاں

## نقش برائے حب

یہ نقش حب کے لیے سخت دل محبوب کا دل نرم کرنے کے لیے ہے۔ نوچندی اتوار کو لکھ کر بھاری پتھر کے نیچے دبا دیں۔ انشاءاللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ححححححعععععطططط

## نقش برائے حب

اگر میاں بیوی میں آپس میں اختلاف رہتا ہو تو یہ نقش زعفران سے لکھ کر اپنے گھر میں رکھے۔ انشاءاللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔ نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۳۸۱ | ۱۵۳۸۴ | ۱۵۳۸۸ | ۱۵۳۷۳ |
| ۱۵۳۸۷ | ۱۵۳۷۴ | ۱۵۳۸۰ | ۱۵۳۸۵ |
| ۱۵۳۷۵ | ۱۵۳۹۰ | ۱۵۳۸۲ | ۱۵۳۷۹ |
| ۱۵۳۸۳ | ۱۵۳۷۸ | ۱۵۳۷۶ | ۱۵۳۸۹ |

## نقش برائے حب

یہ نقش محبت کے لیے نوچندی اتوار کو لکھیں۔ یہ نقش تین عدد لکھیں۔ ایک عدد درخت پر لٹکائیں۔ دوسرا نقش قبرستان میں دفن کریں تیسرا نقش 5 دن مطلوب کو پلائیں۔ دودھ یا میٹھے شربت میں انشاءاللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |
| ۳۱ | ۳۱ | الحب | ۳۱ | ۳۱ |
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |
| ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ | ۳۱ |

## نقش برائے حب

بعد عشاء مطلوب کی تصویر سامنے رکھ کر اس پر 7 مرتبہ چارقل پڑھ کر پھونک ماریں۔ یہ عمل 7 دن کریں۔ اس کے بعد یہ نقش لکھ کر مطلوب کے گھر دفن کر دیں۔ محبوب دیوانہ پھرے گا اور آپ کے قبضے میں رہے گا۔ انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲۴ | ۱۳ | ۸ |
| ۱۷ | ۳۴ | ۶۱ | ۳۴ |
| ۱۷ | ۱۳۲ | ۷۱ | ۱۲۳ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۹ | ۱۲ |

## نقش برائے حب

یہ نقش محبت کے لیے 7 دن جلائیں۔ محبوب کے پہنے ہوئے کپڑے میں لپیٹ کر جلائیں۔ نئے چاند کے پہلے دن سے شروع کریں۔ 7 دن کا عمل ہے۔ انشاء اللہ مقصد میں کامیاب ہوں گے۔

| | | |
|---|---|---|
| ق | الحب فلاں بن فلاں | ق |
| ۴ ۳ ۴ | ۹ | ۶ ۱ ۲ |
| ق | علیٰ حب فلاں بنت فلاں | ق |

## نقش برائے حب یاودود

یہ نقش حب یا ودود محبت کے لیے ہے۔ یہ نقش نئے چاند کے پہلے 3 دن دیکھ کر روزانہ ایک نقش لکھ کر 2100 دفعہ یا ودود پڑھ کر مطلوب کو دودھ یا میٹھی چیز میں پلا دیں۔ انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے اور مطلوب پیار و محبت میں تابع ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۲۱ | ۸ |
| ۴ | ۷ | ۹ |



| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱۱ | ۳ |

## عمل برائے محبت مٹی

اگر کسی کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنی ہو، مطلوب کو محبت میں گرفتار کرنا ہو یا بے چین کرنا ہو تو مطلوب کے داہنے پاؤں کی مٹی لا کر اس پر یہ آیت 21 مرتبہ پڑھ کر تو چندی اتوار کو دم کر کے اس مٹی کو آگ میں ڈالیں۔ انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔ عمل یہ ہے۔

اللھم یا رب جبرائیل و اسرافیل و میکائیل و عزرائیل وحصلة العرش والکرسی ومن الناس من یتخذ من دون الله ولو یری الذین ظلموا اذ یرون العذاب ان القوة لله جمیعا و ان الله شدید العذاب الحب فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بنت فلاں۔

## عمل برائے حب

نئے چاند کا پہلا دن ہو، دن کے بارہ بجے باوضو ہو کر سر پر دوپٹہ ہو پاؤں میں جوتا نہ ہو۔ ایک ٹانگ پر کھڑے ہو کر 11 مرتبہ درود شریف، 21 مرتبہ سورہ شمس اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر آسمان پر پھونک ماریں۔ مطلوب کا تصور کر کے یہ عمل گیارہ دن کریں۔ انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔ گیارہ دن کے اندر مطلوب تابع ہو کر حاضر ہوگا۔

## نقش برائے بواسیر

یہ نقش بواسیر کے لیے ہے۔ اتوار کے دن صبح کے وقت مشک و زعفران سے لکھ کر کمر میں باندھیں۔ انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔



## نقش برائے آسیب

یہ نقش آسیب جادو کا اثر ختم کرنے کے لیے مشک وزعفران سے لکھ کر فریم کروا کر دیوار پر لٹکا دیں۔ انشاء اللہ آسیب دور ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ١١ | ۴٩١٢ | ١ |
| ۴٩١١ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ۴٩١۴ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ۴ | ۴٩١٣ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ١١ | ١۴ | ١ |
| ١٣ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ١٦ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ۴ | ١٥ |

## نقش برائے نظر بد

اگر کسی شخص پر نظر بد کا سایہ ہو تو یہ نقش نئے چاند کی پہلے اتوار لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔ نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم | اعوذ بجلاک اللہ / اعوذ بکلمات اللہ / اعوذ برسول اللہ | بسم اللہ الرحمن الرحیم

اعوذ بجلاک اللہ

اعوذ بکلمات اللہ

اعوذ برسول اللہ

لعسہ ٧٧ ا ٣ ھمہ ٧٧ ١٣٣١ لعسہ

## نقش برائے نظر بد

اگر کسی بچے کو نظر بد ہو تو یہ نقش سات عدد لکھ کر روزانہ سات دن مغرب کے بعد ہرمل کی دھونی دیں۔ انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔ نقش یہ ہے۔

مـ اا ۴٩٩١١١ ـه

## جذبات میں توازن موتی

کیا آپ محسوس کرتے ہیں آپ کے جذبات میں بے توازنی اور بے قابو پن کا اثر رہتا ہے اور اس میں کسی نہ کسی درجے کی شدت پیدا ہو جاتی ہے تو پھر ایک ایسا موتی جو وزن میں سات کیرٹ کے وزن کا حامل ہو مفید ثابت ہوگا۔ ہاں اگر جیب اجازت دیتی ہو تو زیادہ وزن کا موتی استعمال کریں تاکہ اس کی معدنیاتی اور جواہراتی شعاعیں زیادہ طاقت ور اور موثر انداز میں فرد پر اپنے اثرات ظاہر کر سکیں۔ عام نفسیاتی اور جذباتی امور کے حل کے لیے بھی یہ لاجواب اور موثر ترین جواہر ہے۔ عملی تجربہ ہی آپ کو اس کے اثرات سے حقیقی معنی میں متعارف کروا سکتا ہے۔

## نقش برائے آسیب چراغ

یہ نقش آسیب، بد نظر، سایہ کے لیے ہے۔ منگل کے روز یہ نقش سات عدد لکھیں۔ روزانہ نئے کورے چراغ میں سات دن کڑوے تیل میں جلائیں۔ آسیب، جادو کے اثرات اور سایہ جو کچھ ہوگا دور ہو جائے گا۔ روزانہ نئے چراغ میں نقش جلائیں۔

حکا

نمرود بے اود

فرعون بے غون

شداد بے داد

ہامان بے سامان

ملعون اجمعون فی النار

والسلام

## نقش برائے بند رونا

اگر کوئی بچہ ہر وقت روتا رہتا ہو۔ 21 مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر پانی پر دم کر کے بچے کو پلائیں اور منہ دھوئیں۔ یہ عمل تین دن کریں۔ انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے اور جمعرات کے دن آیت الکرسی مشک و زعفران سے لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں۔ رونا بند ہو جائے گا۔

تحریر: یونس مانسہروی، کراچی

# مجرباتِ یونس

تمام حمد و ثناء اور ذکر و عبادت اللہ رب العالمین جل شانہ کے لیے ہے جو احکم الحاکمین اور ارحم الراحمین ہے۔ تمام ہدیہ درود و سلام اس ہستی مکرم و معظم کے لیے جسے رب العالمین نے رحمت اللعالمین کا مقدس لقب عطا فرما کر کل انسانیت کے لیے رہبر و رہنما بنایا۔

ادارہ ''راہنمائے عملیات'' کے تمام کارکنان، تمام قارئین، لکھنے والوں اور عامل حضرات کی خدمت میں اس فقیر کا سلام پہنچے۔ آج کے اس دور میں ہر انسان پریشان ہے۔ جس کے پاس ہے وہ بھی پریشان ہے اور جس کے پاس نہیں ہے وہ اور زیادہ پریشان ہے۔ جب عام لوگ مڈل کلاس اور خاص طور پر غریب طبقہ حالات کے ہاتھوں زیادہ پریشان ہوتا ہے تو پیروں فقیروں عاملوں اور تعویز گنڈا کرنے والوں کا سہارا تلاش کرتا ہے لیکن اس بات کی تحقیق نہیں کرتا کہ جس کے پاس جا رہا ہے اس کے پاس کچھ ہے یا صرف پیسہ کمانے کے لیے ڈھونگ رچا رکھا ہے۔ آج کل 80 فیصد عامل صرف پیسہ بٹورتے ہیں اور آنے والوں کی مشکلات اور مسائل کم کرنے کی بجائے اس میں مزید اضافہ کا سبب بنتے ہیں۔ کسی بھی پیر فقیر اور عامل کے پاس جانے سے پہلے معلومات حاصل کریں۔ آیئے آپ کی خدمت میں چند مجرب نقوش پیش کرتے ہیں۔

## عمل حب

اس نقش کی زکات ادا کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ نوچندی جمعرات سے بعد عشاء اعلیٰ ترین قسم کی خوشبو جلائیں اور پانچ گلاب کے پھول پاس رکھے۔ نئے چراغ میں خالص گھی ڈال کر چراغ روشن کرے اور نویں دن ایک سو اکتالیس نقش روزانہ لکھے اور اکیسویں دن تمام نقوش آٹے میں مکس کر کے جاری پانی میں جہاں مچھلیاں ہوں ڈال دیں۔ اگر بتی آپ ادارہ ''راہنمائے عملیات'' سے حاصل کریں۔ آپ اس نقش کے عامل ہو گئے۔ جس کو لکھ کر دیں درج بالا طریقہ سے استعمال کرے۔ یہ نقش صرف میاں بیوی کے لیے ہے غیر شرعی اور حرام کام کے لیے ہرگز استعمال نہ کریں۔ نقش یہ ہے۔

<u>۱۶۸۶۹۹ ہ ی ۱۱۱۱۱ و ط الساہ ہ ہ حاہ</u>

الحب مرد اور اس کی ماں کا نام، علیٰ حب عورت اور اسکی ماں کا نام

## نقش مکرم و معظم

یہ نقش جو آپ کی خدمت میں پیش کرنے جا رہے ہیں نہایت مقدس، مکرم اور معظم ہے اور خاص طور پر میاں بیوی کے درمیان رنجش اور ناچاکی کے خاتمہ کے لیے مؤثر ہے۔ یہ نقش بہت جلالی قسم کا ہے لہذا ناجائز، غیر شرعی اور حرام کاموں کے لیے ہرگز استعمال نہ کریں۔ رجعت ہوئی تو اس کا توڑ ناممکن ہے۔ اس نقش مکرم کی زکات آپ اس طرح ادا کریں گے کہ نوچندی جمعرات کو بعد عشاء ایک تسبیح درود پاک پڑھ کر 9 دن روزانہ 90 نقش لکھیں اور روزانہ کے لکھے ہوئے نقش اسی روز آٹے میں مکس کر کے ایسے پانی میں ڈالیں جہاں مچھلیاں ہوں۔ عمل شروع کرنے سے نہایت ہی عمدہ اور اعلیٰ قسم کی اگر بتی جلائیں اور جب تک نقش مکمل نہ لکھ لیں اگر بتی برابر جلتی رہے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۷۰۵ | ۵۷۰۹ | ۵۷۱۲ | ۵۶۹۸ |
| ۵۷۱۱ | ۵۶۹۹ | ۵۷۰۴ | ۵۷۱۰ |
| ۵۷۰۰ | ۵۷۱۳ | ۵۷۰۷ | ۵۷۰۳ |
| ۵۷۰۸ | ۵۷۰۲ | ۵۷۰۱ | ۵۷۱۲ |

یہ نقش خوشبو لگا کر سیدھے بازو میں باندھ لیں یا گلے میں پہنیں۔ کام پورا کرنے کے بعد ایک تسبیح درود پاک ضرور پڑھیں اور اپنی نیک دعاؤں میں ادارہ ''راہنمائے عملیات'' کے تمام کارکنان اور اس حقیر فقیر کو یاد فرمائیں۔

## لوح زچگی

لوح زچگی؛ زچہ و بچہ کی حفاظت، اِن کو سحر، جادو، ٹونا اور ہر قسم کے سحری اور جسمانی نقائص اور اثرات سے محفوظ رکھنے کے لیے مفید ہے۔ بچوں کی پیدائش کے دوران خواتین مختلف سحری و نسوانی مسائل و امراض کا شکار ہو جاتی ہیں۔ ان اثرات و مسائل سے بچاؤ اور حل کے لیے لوح زچگی خصوصی طور پر تیار کی جاتی ہے۔ یہ لوح ماں اور بچہ دونوں کے لیے مفید ہے۔

# شرف قمر

خالد اسحاق راٹھور

شرف قمر ایک ایسا سعد وقت ہے جو ہر ماہ عملیاتی حوالے سے حاصل ہوتا ہے۔ کوکب کوئی بھی ہو اس کی شرفی حالت اس کی سعادت کا باعث بنتی ہے اور عملیاتی حوالے سے ایک ایسے کواکبی وقت کی نشاندہی کرتی ہے جب مسائل کے حل کے حوالے سے حسب ضرورت روحانی اعمال ونقوش تیار کیے جاسکتے ہیں۔

شرف قمر کا وقت تو خاص طور پر متفرق اور متنوع اعمال کے لیے موثر خیال کیا جاتا ہے۔ یعنی کوئی بھی اچھا کام ہو اس کے لیے یہ نہیں دیکھنا پڑتا کہ جاری وقت متعلقہ کواکب سعادت و شرف کا سزاوار ہے کہ نہیں۔ مطلب یہ کہ مالی معاملات کے لیے مشتری، عزت و وقار وشہرت کے لیے شمس، شادی بیاہ کے لیے زہرہ کا شرف موثر خیال کیا جاتا ہے۔ جبکہ شرف قمر کا دورانیہ ایک ایسا موثر عملیاتی وقت ہے کہ آپ کسی بھی فکر کے بغیر قمر کے بنیادی منسوبات کے علاوہ کسی بھی دوسرے کوکب سے منسوب اُمور کی انجام دہی کر سکتے ہیں۔

ہر ماہ آنے والا ایک سعد اور پُر اثر وقت جس سے ہر کوئی فائدہ اٹھا سکتا ہے۔

اس قمری سعادت کی وجہ سے کسی بھی اعمال خیر کی تیاری کے لیے طویل وقت انتظار کی کیفیت میں بسر نہیں کرنا پڑتا۔ شرف مشتری میں کوئی عمل تیار کرنا چاہیں بارہ سال انتظار کریں۔ شرف زحل کی طاقت سے فائدہ اٹھانے کے خواہش مند ہوں تو تیس سال انتظار کریں۔ لیکن عملی طور پر یہ ممکن نہیں ہوتا کہ کسی عمل کی تیاری کے لیے ایک سال یا تیس سال تک انتظار کیا جائے۔ ایسی صورت حال میں شرف قمر کا وقت ایسا بار بار واقع ہونے والا موثر وقت ہے، جس سے بلا پریشانی فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے۔ قمر کے ذاتی منسوبات کے علاوہ انسانی زندگی کے وہ تمام امورات جن کو مثبت کہا جاسکتا ہے اِن کے لیے شرف قمر کا استعمال کیا جاسکتا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ شرف قمر صرف ذاتی طور پر ہی نہیں دیگر کواکب کے حوالے سے بھی موثریت کا حامل ہے۔

سطور ذیل میں بالترتیب اُن نقوش و الواح کو بیان کیا جا رہا ہے جو ادارہ ''راہنمائے عملیات'' طویل عرصے سے تیار کر رہا ہے اور ان کی موثریت مسلمہ امر ہے۔ راہنمائے عملیات کے ہر قاری کے لیے اِن الواح کے بیان کا مقصد یہ ہے کہ اگر وہ اس سعد گھڑی سے فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں تو پھر ان نقوش والواح کو خود تیار کر لیں اور اگر اُن کو عملیات کی سمجھ نہیں تو ادارہ ''راہنمائے عملیات'' سے اِن الواح ونقوش کو حاصل کر سکتے ہیں۔

## لوح شرف قمر واوج قمر

قمری منسوبات کو ذیل میں بیان کیا جا رہا ہے۔ یعنی ایسے اُمور جن کے لیے شرف یا اوج قمر کے پُر سعادت وقت میں عملیات تیار کیے جاسکتے ہیں۔

## لوح شرف قمر

شرف قمر کا انتہائی سعد اور ہبوط قمر کا انتہائی نحس وقت ہر ماہ آتا ہے۔ دوران گردش جب قمر حالت شرف میں ہوتا ہے تو اس وقت ہر قسم کے نیک و سعد اعمال تیار کیے جاتے ہیں اور جب قمر حالت ہبوط میں ہوتا ہے تو ہر قسم کے نحس و بندش کے اعمال تیار کیے جاتے ہیں۔ آپ بھی اپنی ضرورت کے مطابق ان اوقات سے فائدہ اٹھانے کے لیے رابطہ کر سکتے ہیں۔ شرف قمر کے اوقات میں تیار کردہ نقوش والواح ہر قسم کے کاموں کے لیے موثر ہیں۔ سو ان کی تفصیل کی یہاں ضرورت نہیں جو بھی نیک مقصد ہو اس کے لیے اس سعد وقت سے فائدہ اٹھالیں۔

شرف یا اوج کسی بھی کوکب کا ہو، اثرات تو اس کے متعلقہ کوکب کے حوالے سے ہوتے ہیں لیکن اس کی موثریت اپنی جگہ اہم اور مستند خیال کی جاتی ہے۔ کوکب کا شرف یا اوج میں ہونا اس کے تحت تیار کردہ عملیات کو اثر انداز اور کامیاب بنا دیتا ہے۔ اس حوالے سے جو نقش تیار کیا جاتا ہے ذیل میں بمعہ چال دیا جا رہا ہے۔

روزمرہ زندگی کے معاملات اپنی اصل میں کسی بھی کوکب کے تحت

آتے ہوں لیکن جب ہم عمومی صورت حال کی بات کرتے ہیں تو روزانہ کی بنیاد پر قمری اثرات سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ اس کے اثرات اس قدر اور موثر ہوتے ہیں کہ تمام تر معاملات زندگی روزانہ کی بنیاد پر اس کے تحت لیے جاتے ہیں۔ باوجود موثریت کے اس کے اثرات میں استحکام نہیں ہوتا۔ تیز سے بدلتی صورت حال اس کا خاصہ ہے۔ وہ جو روزمرہ زندگی میں بلاوجہ ایک کے بعد دوسرے مسئلہ یا پریشانی کا شکار رہتے ہیں بنیادی طور قمر کی نحوست سے متاثر ہو رہے ہوتے ہیں۔ دراصل قمری نحوست کسی ایک خاص سمت اثر انداز نہیں ہوتی بلکہ مختلف سمتوں میں اپنے اثرات دکھاتی ہے۔ طویل عرصہ کی رکاوٹ جس طرح زحل کے تحت آتی ہے اس طرح مختصر عرصے کی اور بار بار یا چھوٹے بڑے وقفوں سے آنے والی رکاوٹ اور پریشانی کا باعث قمری نحوست ہوتی ہے۔

روزانہ آمدنی کے حوالے سے پریشانی ہوتی ہو، روزمرہ کا خرچہ نہ بنتا ہو یا جیسے ذاتی کام یا کاروبار وغیرہ میں روزانہ کی بنیاد پر کام کرنے کے نتیجے میں اتنی آمدنی نہیں ہوتی کہ روزان کا خرچہ پورا ہو سکے تو ان کو لوح قمر کی ضرورت ہوگی۔ عموماً دیکھا گیا ہے کہ کاروبار یا کام بظاہر کافی اچھا ہوتا ہے لیکن روزانہ کی بنیاد پر مناسب آمدنی کا حصول نہیں ہوتا اور سب کچھ ہوتے ہوئے بھی پریشانی اور مالی تنگی محسوس ہوتی ہے۔ یہ سب قمری اثرات کا کرشمہ ہے اور الواح قمر کا مناسب استعمال اس قسم کے مسائل کا واحد حل ہے۔

چال نقش قمر بادی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

نقش قمر

یا اللہ یا باری یا باسط

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۵۳ | ۶۴۹ | ۶۴۲ | ۶۵۶ |
| ۶۴۳ | ۶۵۵ | ۶۵۴ | ۶۴۸ |
| ۶۵۸ | ۶۴۴ | ۶۴۷ | ۶۵۱ |
| ۶۴۶ | ۶۵۲ | ۶۵۷ | ۶۴۵ |

یا ودود یا رافع

یا ودود یا رافع

وہ جو عملیات کی سمجھ رکھتے ہیں خود یہ نقش تیار کر لیں اور جو ادارے سے طلب کرنا چاہیں وہ ہدیہ ارسال کر کے اس نقش و لوح سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ مندرجہ بالا نقش وہ ہے جو سب سے زیادہ میرے ذاتی استعمال میں ہے اور لاتعداد لوگ اس کی سعادت سے فائدہ اٹھا چکے ہیں۔

## لوح قمر برائے اپاؤ

قمر کی نحوست اپنے اندر ایسا اثر رکھتی ہے کہ ہر صاحب علم اس کو مانتا اور سمجھتا ہے۔ سطور ذیل میں اس حوالے سے واقع ہونے والے اثرات کا بیان ہے تا کہ ہر فرد سمجھ سکے کہ کیا وہ تو نہیں قمر کی نحوست کا شکار ہے۔

## لوح رفع نحوست قمر

قمر کی نحوست سب سے زیادہ شیر خوار بچے کی نشوونما کو متاثر کرتی ہے۔ وہ بچے جو کمزور رہ جاتے ہیں یا وہ جو عمر میں تو بڑے ہو جاتے ہیں مگر بنیادی طور پر مختلف یا کسی ایک عضو کی کمزوری کا شکار ہو جاتے ہیں تو ان کے زائچہ پیدائش میں قمر نحوست کا شکار ہوتا ہے۔ ایسے تمام افراد جن کو اپنے جذبات پر قابو نہیں رہتا اور ان کے ذہن کے اندر خیالات کے مختلف دھارے چلتے رہتے ہیں وہ بھی نحوست قمر کا شکار ہوتے ہیں۔ جو لوگ کسی نہ کسی طور پر مائع، پانی، تیل یا سفری امور سے متعلق کاروبار کر رہے ہیں یا ان شعبوں میں ملازمت کر رہے ہیں جیسے جہاز رانی، مشروب سازی، ہوٹل وغیرہ تو وہ متعلقہ معاملات میں مسائل کا شکار ہیں تو وہ اپنے زائچہ پیدائش میں موجود قمر کی نحوست کو دور کرنے کے لیے خصوصی لوح رفع نحوست قمر حاصل کریں اور کامیابی کو اپنی زندگی کا حصہ بنائیں۔ وہ لوگ جن کو روزمرہ امور میں روزانہ یا ہر دوسرے تیسرے دن کسی نہ کسی مسئلہ کا سامنا ہوتا ہے اور روز مرہ اُمور انجام دہی چاہیے گھر ہو یا دفتر مشکل ہو جاتی ہے، وہ بھی درحقیقت قمری نحوست کا شکار ہوتے ہیں۔

اس حوالے سے نقش تیار کرنا نسبتاً مشکل کام ہے کیونکہ اس قسم کے نقش میں صرف شرفی یا اوجی طاقت ہی نہیں مدنظر رکھی جاتی بلکہ دیگر نجومی کلیات کو مدنظر رکھنا ضروری ہوتا ہے۔ اور اس کے ساتھ ساتھ عملیاتی سمجھ بوجھ بھی بہت ضروری ہے جو کہ اوسط درجے کے عامل یا نجومی کے بس میں نہیں۔ اس حوالے سے اگر فرد کے ذاتی زائچہ کو مدنظر رکھا جائے تو زیادہ بہتر نتائج حاصل کیے جا سکتے ہیں۔

سطور ذیل میں قارئین راہنمائے عملیات کے لیے خاص نقش بمعہ چال، بحوالہ نحوست قمر تحریر ہے، جو مہارت رکھتے ہیں تیار کر سکتے ہیں۔ باقی ادارے سے رابطہ کر سکتے ہیں۔

چال نقش قمر بادی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

نقش قمر

یانافع یا قائم یا سلام

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲۴ | ۴۱۶ | ۴۱۸ | ۴۱۳ |
| ۴۱۰ | ۴۲۱ | ۴۱۵ | ۴۲۵ |
| ۴۱۷ | ۴۲۳ | ۴۱۲ | ۴۱۹ |
| ۴۲۰ | ۴۱۱ | ۴۲۶ | ۴۱۴ |

یا معین یا رشید

**اس مبارک، سعد اور پُر اثر وقت سے آپ بھی فائدہ اٹھا سکتے ہے۔**

## سہہ جہتی طلسم قمر

یہ طلسم بنیادی طور پر تین الگ الگ امورات کی بنیاد پر بنایا گیا ہے۔ اس لیے اس کو "سہہ جہتی طلسم" کا نام دیا گیا ہے۔ یہ طلسم تین امورات پر مشتمل ہے:

1- پہلا حصہ قدیم ترین عددی نقش پر مشتمل ہے، جو قدیم اقوام نے عددی حوالے سے قمر سے منسوب کیا ہے۔ اس کی درست تاریخ یا زمانہ نامعلوم ہے۔

2- دوسرا حصہ ایک خاص طلسماتی شکل ہے جو نامعلوم زمانوں سے قمر سے منسوب ہے اور اس کے طلسم کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔

3- تیسرا حصہ اُن اسماء الحسنیٰ پر مشتمل ہے جو اس نقش کے چہار اطراف شامل کیے گئے ہیں۔ یہ اسماء قمر سے متعلق معاملات کے حل کے حوالے سے لیے گئے ہیں۔

ان تینوں امورات نے مل کر اس سہہ جہتی طلسم قمر کو ایک ایسا شاہکار بنا دیا جو غیر معمولی روحانی، عملیاتی، طلسماتی اور اسلامی قوتوں کو لیے ہوئے ہے۔

## سہہ جہتی نقش قمر

طلسم سہہ جہتی طلسم قمر جو نقش کی پشت پر ہے۔



یااللہ یانور یافتاح یاسلام یامومن یانافع یاہادی یاحفیظ یامعز

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۷ | ۷۸ | ۲۹ | ۷۰ | ۲۱ | ۶۲ | ۱۳ | ۵۴ | ۵ |
| ۶ | ۳۸ | ۷۹ | ۳۰ | ۷۱ | ۲۲ | ۶۳ | ۱۴ | ۴۶ |
| ۴۷ | ۷ | ۳۹ | ۸۰ | ۳۱ | ۷۲ | ۲۳ | ۵۵ | ۱۵ |
| ۱۶ | ۴۸ | ۸ | ۴۰ | ۸۱ | ۳۲ | ۶۴ | ۲۴ | ۵۶ |
| ۵۷ | ۱۷ | ۴۹ | ۹ | ۴۱ | ۷۳ | ۳۳ | ۶۵ | ۲۵ |
| ۲۶ | ۵۸ | ۱۸ | ۵۰ | ۱ | ۴۲ | ۷۴ | ۳۴ | ۶۶ |
| ۶۷ | ۲۷ | ۵۹ | ۱۰ | ۵۱ | ۲ | ۴۳ | ۷۵ | ۳۵ |
| ۳۶ | ۶۸ | ۱۹ | ۶۰ | ۱۱ | ۵۲ | ۳ | ۴۴ | ۷۶ |
| ۷۷ | ۲۸ | ۶۹ | ۲۰ | ۶۱ | ۱۲ | ۵۳ | ۴ | ۴۵ |

یااللہ یانور یافتاح یاسلام یامومن یانافع یاہادی یاحفیظ یامعز یااللہ

قمر کا سہہ جہتی طلسم جن امور کے لیے موثر ہے ان کا بیان ذیل میں کیا جا رہا ہے۔

## سہہ جہتی طلسم قمر

دیگر طلاسم کی نسبت طلسم قمر میں ایک خصوصی بات یہ ہے کہ اس کی تیاری کا سعد وقت ہر ماہ دو یا دو سے زائد مواقع پر ضرور مل سکتا ہے۔ وہ لوگ جو رات کو ڈرتے ہیں یا اندھیرے سے خوف کھاتے ہیں یا ان کو اکیلے میں سحری یا ہمزاد یا ایسی کسی مخلوق کی موجودگی محسوس ہوتی ہے۔ ان کے لیے طلسم قمر حد درجہ مناسب رہے گا۔ ایسی امراض جن کا زور رات کے وقت ہوتا ہے۔ ان کے علاج یا رد کے لیے بھی یہ موثر ہے۔ ڈراؤنے خواب پریشان کن رات وغیرہ جیسے معاملات کے لیے بھی اس سے فائدہ اُٹھایا جا سکتا

ہے۔ وہ لوگ جو پانی، دریا یا سمندر سے متعلق ہوں وہ بھی اس کے زیر اثر آتے ہیں۔ علوم مخفی سے متعلق وہ لوگ جو پیشن گوئی کی صلاحیت کو ترقی دینا چاہیں یا چاہیں کہ سائل کے سامنے آتے ہی وہ چھٹی حس کی مدد سے جواب دینے کے قابل ہو جائیں۔ اسی طرح نجوم، رمل، جفر اعداد وغیرہ کا حساب کرنے والوں کے لیے بھی یہ مفید ہے۔ وہ جو عجیب وغریب واہموں کا شکار ہوں۔ ذہن میں مختلف خوف دوڑتے رہتے ہوں۔ طبیعت بلاوجہ بھاری اور مزاج اکھڑا ہوا رہتا ہو۔ دل میں خوف بیٹھا ہوا اور بلا کسی وجہ کے پریشانی کا شکار ہوں، دراصل ان تمام اور ملتی جلتی حالتوں میں اس طلسم کا استعمال مفید ثابت ہوگا۔

اس طلسم کا ایک بڑا استعمال خواتین کے مسائل کے حل اور ایسے امراض صحت سے متعلق ہے جو خواتین کے خصوصی امراض کہلاتے ہیں۔ ایسے لوگ جو سیلز کے شعبہ سے متعلق ہوں یا زیادہ سفر کرتے ہوں یا کام وغیرہ کے حوالے سے بہت لوگوں سے میل ملاپ رہتا ہے اور لوگوں کی توجہ یا ان سے مفاہمت یا ان سے مضبوط تعلق یا ان کے رجوع وتسخیر کی ضرورت ہو سب ہی اُمور میں فائدہ اُٹھایا جاسکتا ہے۔ مذہبی معاملات سے متعلق لوگ اور مذہبی سفر کے لیے بھی اس کو استعمال کیا جاسکتا ہے۔ تخیل کو طاقت دینے یا ایسے کام کرنے والے جہاں نئے نئے آئیڈیاز کی ضرورت ہو کے لیے بھی یہ مفید ثابت ہوسکتا ہے۔ روزمرہ اُمور میں آسودگی اور خرچہ کے حصول میں آسانی کے لیے بھی طلسم قمر کو استعمال کیا جاتا ہے۔

## نقش قمر نورانی

راہنمائے عملیات میں حروف نورانی کے حوالے سے مختلف کواکب سے متعلق نقوش دیئے گئے تھے، جن کو قارئین کی ایک بڑی تعداد نے پسند بھی کیا اور استعمال بھی اور ان کی موثریت کی تعریف بھی کی۔ سو زیر بحث عمل بحوالہ قمر ذیل میں دیا جارہا ہے۔

اس حوالے سے ذیل میں نقش قمر نورانی دیا جارہا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ اس سے منسوب تکسیر نورانی بھی دی گئی ہے۔ تاکہ آپ اگر کسی فرد کو اس کے مسئلے کے حل کے مطابق تکسیر زعفران سے لکھ کر استعمال کے لیے دینا چاہیں تو ایسا کرنے میں آسانی رہے۔ یعنی محبت، بیماری یا سحر وغیرہ کے مسائل میں فرد کو یہ پینے کے لیے دی جاسکتی ہے۔ اس کے علاوہ اس تکسیر کو فلیتہ وغیرہ بنانے کے کام بھی لایا جاسکتا ہے، جو کہ سحر، ردنظر اور ضرورت کے دیگر کاموں میں استعمال ہوسکتا ہے۔ دراصل یہ عامل کی ذہانت اور سائل کے مسئلہ پر کہ اس کو کس طرح اور کس طور استعمال کیا جائے۔ سو ہر فرد اپنی اپنی سمجھ اور ضرورت کے مطابق ان نقوش اور تکسیر وغیرہ کو استعمال کرسکتا ہے۔ سو

سب سے پہلے قمر سے منسوب نقش قمر نورانی اور پھر تکسیر زحل نورانی دی جارہی ہے۔

## نقش قمر

ذیل میں قمر کا نقش اور چال کے فوراً بعد اس کی تکسیر دیکھیں:

چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

نقش

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یا اللہ | ذ ض ظ غ | | | | یا اللہ |
| ذ | ۹۹۷۴۱ | ۹۹۷۲۷ | ۹۹۷۳۴ | ۹۹۷۳۸ | ذ |
| ض | ۹۹۷۳۳ | ۹۹۷۳۹ | ۹۹۷۴۰ | ۹۹۷۲۸ | ض |
| ظ | ۹۹۷۳۶ | ۹۹۷۳۲ | ۹۹۷۲۹ | ۹۹۷۴۳ | ظ |
| غ | ۹۹۷۳۰ | ۹۹۷۴۲ | ۹۹۷۳۷ | ۹۹۷۳۱ | غ |
| یا اللہ | ذ ض ظ غ | | | | یا اللہ |

## تکسیر قمر

اذل ض م ظ ص غ رذ ک ض ھ ظ ی غ ع ذ ط ض ہ ظ س غ ح ذ ق ض ن ظ
ظ ان ذ ض ل ق ض ذ م ح ظ غ ص س غ ظ ر ہ ذ ض ک ط ض ذ ھ ع ظ غ ی
ی ظ غ اط ن ع ذ ھ ض ذ ل ض ق ط ض ک ذ ض م ذ ح ہ ظ ر غ ظ ص غ س
س ی غ ظ ص غ ظ ا غ ظ ر ن ظ ع ہ ذ ح ھ ذ ض م ذ ض ل ذ ض ک ق ض ط
ط س ض ی ق غ ک ظ ض ص ذ غ ل ظ ض اذ غ م ظ ض ر ذ ن ھ ظ ح ع ذ ہ
ہ ط ذ س ع ض ح ی ظ ق ھ غ ن ک ذ ظ ر ض ض ص ظ ذ م غ غ ل ذ ظ ا ض
ض ہ اط ظ ذ ذ س ل ع غ ض غ ح م ی ذ ظ ظ ق ص ھ ض غ ض ن ر ک ظ ذ
ذ ض ظ ہ ک ار ط ن ظ ض ذ غ ذ ض س ھ ل ص ع ق غ ظ ض ظ غ ذ ح ی م
م ذ ی ض ح ظ ذ ہ غ ک ظ ا ض ر ظ ط غ ن ق ظ ع ض ص ذ ل غ ھ ذ س ض
ض م س ذ ذ ی ھ ض غ ح ل ظ ذ ذ ص ہ ض غ ع ک ظ ظ ق ان ض غ ر ط ظ
ظ ض ط م ر س غ ذ ض ذ ن ی اھ ق ض ظ غ ظ ح ک ل ع ظ غ ذ ض ذ ہ ص
ص ظ ہ ض ذ ط ض م ذ ر غ س ظ غ ع ذ ل ض ک ذ ح ن ظ ی غ اط ھ ض ق
ق ص ض ظ ھ ہ ظ ض اذ غ ط ی ض ظ م ن ذ ح ر ذ غ ک س ض ظ ل غ ذ ع
ع ق ذ ص غ ض ل ظ ظ ھ ض ہ س ظ ک ض غ اذ ذ ر غ ح ط ذ ی ن ض م ظ
ظ ع م ق ض ذ ن ص ی غ ذ ض ط ل ح ظ غ ظ ر ھ ذ ض ذ ہ اس غ ظ ض ک
ک ظ ض ع ظ م غ ق س ض اذ ہ ن ذ ص ض ی ذ غ ھ ذ ر ض ظ ط غ ل ظ ح
ح ک ظ ظ ل ض غ ع ط ظ ظ م ض غ ر ق ذ س ھ ض غ اذ ذ ی ہ ض ن ص ذ

اللہ تعالیٰ سے خلوص قلب کے ساتھ دعا کریں کہ وہ آپ کو اُس مقصد میں کامیاب کرے، جس کے لیے آپ نے عمل تیار کیا ہے۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ راہنمائے عملیات کے تمام قارئین کی حاجتیں پوری کرے۔ آمین۔

ذ ح ص ک ن ظ ض ظ ہ ل ی ض ذ غ ذ ع ا ط غ ظ ض ظ ھ م س ض ذ غ ق ر
ر ذ ق ح غ ص ذ ک ض ن س ظ م ض ھ ظ ظ ہ ض ل ظ ی غ ض ط ذ ا غ ع ذ
ذ ر ع ذ غ ق ا ح ذ غ ط ص ض ذ غ ک ی ض ظ ن ل س ض ظ ہ م ظ ض ظ ھ
ھ ذ ظ ر ض ع ظ ذ م غ ہ ق ظ ا ض ح س ذ ل غ ن ط ظ ص ض ض ی ذ ک غ
غ ھ ک ذ ذ ظ ی ر ض ض ع ص ظ ظ ذ ط م ن غ غ ہ ل ق ذ ظ س ا ح ض
ض غ ح ھ ا ک س ذ ظ ذ ذ ظ ق ی ل ر ہ ض غ ض غ ض ن ع م ص ط ظ ذ ظ
ظ ض ذ غ ظ ح ط ھ ص ا م ک ع س ن ذ ض ظ غ ذ ض ذ غ ظ ض ق ہ ی ر ل
ل ظ ر ض ی ذ ہ غ ق ظ ض ح ظ ط غ ھ ذ ص ض ا ذ م غ ک ظ ع ض س ذ ن
ن ل ذ ظ س ر ض ض ع ی ظ ذ ک ہ غ غ م ق ذ ظ ا ض ض ح ص ظ ذ ط ھ غ
غ ن ھ ل ط ذ ذ ظ ظ س ص ر ح ض ض ض ض ع ا ی ظ ظ ذ ذ ق ک م ہ غ غ
غ غ غ ن ہ ھ م ل ک ط ق ذ ذ ذ ذ ظ ظ ظ ظ س ی ص ا ر ع ح ض ض ض ض
ض غ ض غ ض غ ض ن ح ہ ع ھ ر م ا ل ص ک ی ط س ق ظ ذ ظ ذ ظ ذ ظ ذ
ذ ض ظ غ ذ ض ظ غ ذ ض ظ ن ق ح س ہ ط ع ی ھ ک ر ص م ل ا
ا ذ ل ض م ظ ص غ ر ذ ک ض ھ ظ ی غ ع ذ ط ض ہ ظ س غ ح ذ ق ض ن ظ

## ساعت عمل

بالحاظ اصول جس کوکب کا شرف یا اوج ہو اس کی ہی ساعت میں عمل تیار کرنا مفید ہوتا ہے تاہم اگر نجوم کی سمجھ ہو تو دیگر ساعتوں میں بھی کام کیا جاسکتا ہے۔ تاہم متعلقہ کوکب کی ساعت میں کام کرنا آسان اور محفوظ راستہ ہے۔

## بخور وخوشبو

لوبان، گلاب، یاسمین، عود، کیوڑہ، عطر سنترہ اور کافور وغیرہ میں سے کچھ اشیاء اپنی مالی حالت یا عمل کی مناسبت سے دوران عمل بطور بخور جلاتے رہیں اور اِن میں سے ہی کسی شے کا عطر لوح یا نقش جو بھی تیار کریں، اس کو لگائے یا ذاتی استعمال یا کپڑوں وغیرہ کو لگانے کے لیے کرسکتے ہیں۔

## سیاہی

کاغذ پر نقش تحریر کرنے کے لیے زعفران کو پانی یا آب زم زم میں ملا کر زعفرانی سیاہی بنالیں۔ کوشش سے کسی قابل اعتماد فرد سے زعفران لیں، آج کل دو نمبر کا زعفران دکان داروں نے رکھا ہوتا ہے۔ کبھی یہ سستا ہوتا تھا اب مہنگا ہونے کی وجہ سے فساد پیدا ہوگیا ہے۔

## ذکر

جو بھی نقش یا لوح تیار کریں اس کے ساتھ تحریر اسماء الحسنیٰ کا ذکر گیارہ تسبیحوں کی تعداد میں کم سے کم سات دن تکمیل نقش کے لیے کریں۔ یہ صرف عمل کا ذکر ہے، عمومی ذکر کے لیے یہی ورد چالیس دن تک بھی کیا جاسکتا ہے۔

## صدقہ

قمر کے حوالے سے جن اشیاء کو بطور صدقہ دیا جانا چاہیے ان میں باسمتی چاول، ماش، دودھ، ملائی، دہی، گھی، مکھن، موتی، زردہ، سفید کپڑا، سفید جانور، سفید چاندی اور نقد روپیہ وغیرہ شامل ہیں۔ عمل کی تیاری میں صدقات کا بندوبست کرنا امر لازم ہے۔

## نوٹ

کامیابی اور ناکامی اللہ کی مرضی پر ہے۔ آپ کا میرا کام دستیاب وسائل اور معاملات کے ساتھ بہترین طریق پر کام کرتا ہے اور بس۔ سو بعد از عمل اللہ تعالیٰ سے خلوص قلب کے ساتھ دعا کریں کہ وہ آپ کو اُس مقصد میں کامیاب کرے جس کے لیے آپ نے عمل تیار کیا ہے۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ راہنمائے عملیات اور خالد روحانی جنتری کے تمام قارئین کی حاجتیں پوری کرے۔

آمین۔

☆☆☆☆☆



# بخورات



| قسم بخور | قیمت 20 گرام | قیمت 40 گرام |
|---|---|---|
| بخور اعمال سعد (عام) | 300 | 550 |
| بخور سعد اعمال (خاص) | 850 | 1600 |
| بخور نحس اعمال | 400 | 800 |
| بخور رد سحر و جادو | 650 | 1200 |
| بخور نورانی | 2000 | 3800 |

میدان عملیات سے منسلک جانتے ہیں کہ بخور امور روحانی میں کس خاص اہمیت کے حامل ہیں۔ایک عامل کو ہر قسم کے اعمال تیار کرنے ہوتے ہیں۔جن کے لیے متفرق قسم کے بخور درکار ہوتے ہیں۔ادارہ راہنمائے عملیات نے درج ذیل بخورات تیار حالت میں فوری استعمال کے لیے تیار کیے ہیں۔سعد اعمال کے بخور آپ گھر اور عموی خوش قسمتی، امراض سے بچاؤ کے حوالے سے بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ان بخورات کی تیاری میں اس بات کا خاص خیال رکھا گیا ہے کہ ان بخورات کی تیاری میں اتنی مہنگی اشیاء استعمال نہ کی جائیں۔جن کی وجہ سے بخور کی قیمت عام آدمی کی پہنچ سے باہر ہو جائے۔تمام بخور مناسب قیمت میں دستیاب ہیں۔

## مومی خوشبوئیں

عنبر اور مشک قدیم زمانہ سے استعمال ہو رہی ہیں۔ ہماری اس پیشکش میں عنبر اور مشک کو مومی حالت کی پیش کیا گیا ہے۔ جسے آپ کپڑوں یا جسم پر براہ راست لگا کر اس کی اعلیٰ خوشبو اور مہک سے لطف حاصل کر سکتے ہیں۔

**تمام اشیاء الکوحل اور ہر طرح کی نجاست سے پاک ہیں۔**

## بخوردان

بخور کو استعمال میں لانے کے لیے بجلی سے چلنے والے بخوردان بھی دستیاب ہیں۔



| قسم بخوردان | قیمت |
|---|---|
| بخوردان (لکڑی) | 800 |
| بخوردان سادہ | 1500 |
| بخوردان فینسی | 2500 |
| بخوردان برائے عطر | 2200 |

# عطریات






خوشبو کا استعمال سنت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہونے کے باعث ہر مسلمان کے لیے قابل پیروی ہے۔تاہم عملیاتی اور روحانی مقاصد کے لیے الکوحل اور ایسی دیگر اشیاء سے پاک خوشبویات کی ضرورت ہوتی ہے۔جبکہ بازار میں دستیاب خوشبویات عموماً الکوحل اور ایسے محلولوں کی بنیاد پر بنائی جاتی ہیں یا پھر ان میں ایسے ہی غیر شرعی مواد کی ملاوٹ کی جاتی ہے۔اس وجہ سے روحانی و عملیاتی مقاصد کے لیے قابل اعتبار نہیں ہوتیں۔ادارہ راہنمائے عملیات نے عملیاتی اور روحانی مقاصد کے لیے اصلی، خالص اور ملاوٹ سے پاک عطریات کا خصوصی بندوبست کیا ہے۔اب آپ مکمل اعتماد سے ضرورت کے عطر ادارہ سے طلب فرما سکتے ہیں۔

خیال رہے ان خوشبوں کو آپ عملیاتی مقاصد، گھریلو یا عمومی مقاصد کے لیے بھی استعمال کر سکتے ہیں۔اس حوالے سے یہ خیال کرنے کی ضرورت نہیں کہ یہ عطر صرف عملیاتی مقاصد کے لیے استعمال ہو سکتے ہیں۔عورت، مرد، بچہ عام استعمال ہو یا عملیاتی مقاصد ہر جگہ اور ہر وقت اس کو استعمال کیا جا سکتا ہے۔عطر بلحاظ مقدار تین مختلف سائز 1/4 تولہ، 1/2 تولہ اور تولہ وزن کی بوتلوں میں فراہم کیے جاتے ہیں۔

# خالد ہندی جنتری

ہندی حساب سے پاکستان میں شائع ہونے والی پہلی اور واحد جنتری ہے۔ اس میں ہندی حساب سے سالانہ حالات کے علاوہ تمام حسابات پاکستانی وقت کے مطابق دیئے گئے ہیں۔ تتھی، نچھتر، یوگ، لگن سارنی، ہندی کوابکی رفتاریں اور بہت ساری دیگر مصنوعات جو تمام تر ہندی حساب سے ہیں۔ پاکستان کے وہ نجومی حضرات جو انڈیا سے آنے والی جنتریاں جو کہ انڈیا کے وقت کے مطابق تیار کی جاتی ہیں، استعمال کرتے تھے۔ ان کے لیے یہ ایک نعمت سے کم نہیں۔ انڈیا سے آنے والی جنتریاں صرف انڈیا میں درست طریقے سے استعمال ہوسکتی ہیں۔ جبکہ خالد ہندی جنتری میں دیئے گئے کسی بھی حساب کو پاکستان کے وقت کے مطابق کرنے یا تبدیل کرنے کی ضرورت نہیں۔ کیونکہ آپ کی سہولت کے لیے ہم نے یہ سب محنت کردی ہے۔ پاکستان کے تمام اہم شہروں کی لگن سارنی بھی اس میں شامل ہے۔ ہندی حساب سے کوابکی تقویم بھی سال بھر کی تمام ضروریات کے مطابق شامل کردی گئی ہے۔ اس کے علاوہ ہندی نجوم وغیرہ کے حوالے سے قابل قدر مواد اس میں فراہم کیا گیا ہے۔ اضافی طور سال بھر کے لیے انعامی نمبرز روزانہ کی بنیاد پر بھی دیئے گئے ہیں۔

## فہرست 2017

# راٹھور پبلشرز

| | |
|---|---|
| راہنمائے عملیات (ماھنامہ) | 60 |
| زرسالانہ بذریعہ (راہنمائے عملیات) | 700 |
| خالد روحانی جنتری (سالانہ) | 250 |
| خالد ہندی جنتری (سالانہ) | 250 |
| 10 سالہ جنتری (2001 تا 2010) | 250 |
| ہندی نجوم بمعہ (20 سالہ ہندی تقویم 2001 تا 2020) | 300 |
| راہنمائے علم نجوم (حصہ اول) | 400 |
| راہنمائے علم نجوم (حصہ دوم) | 300 |
| آپ کا برج | 300 |
| راٹھور تسویۃ البیوت (لگن سارنی، پوری دنیا کی) | 2500 |
| راٹھور 60 سالہ تقویم (1940 تا 2000) | 3000 |
| راٹھور 50 سالہ تقویم (2001 تا 2050) | 2500 |
| راٹھور وقتی نجوم | 300 |
| احکام النجوم (وقتی نجوم) | 300 |
| کتاب الرمل، کواکب، بروج وساعات | 250 |
| عملیات اسمائے ربی | 350 |
| روحانی مشورے | 250 |
| تسخیر موکلات وحاضرات | 300 |
| علم الحروف | 300 |
| راہنمائے عملیات | 300 |

| | |
|---|---|
| مفتاح الرموز واسرار الکنوز | 300 |
| السحر الاحمر | 350 |
| السحر العجیب فی جلب الحبیب (1) | 500 |
| السحر العجیب فی جلب الحبیب (2) | 350 |
| السحر العجیب فی جلب الحبیب (3) | 350 |
| سحر بارتوخ | 350 |
| مجربات خالد | 300 |
| اُصول وقواعد عملیات | 400 |
| مسائل کا روحانی حل | 250 |
| آسان عملیات | 300 |
| شفائے امراض | 250 |
| خاص نمبر (سحر، جادو، محبت، عداوت) | 350 |
| طلسمات زہرہ (عملیات تسخیر) | 350 |
| بحر الغرائب (ترجمہ) | 400 |
| اعمال شفق رامپوری | 350 |
| حروف نورانی | 400 |
| غایت الحکیم | 400 |
| الشجرۃ النعمانیۃ | 400 |
| اقوال امرضیہ فی معرفۃ الاعمال الرملیۃ | 250 |
| بانڈ ریس اور لاٹری کے نمبر | 350 |
| نمبر ہی نمبر (حصہ اول) | 300 |
| نمبر ہی نمبر 15000 (حصہ دوم) | 250 |
| قسمت اور چانس | 300 |
| انعامی کرشمات (فوٹو کاپی) | 450 |

| | |
|---|---|
| صفحہ، آکڑہ اور بنڈل (حصہ اول) (نیا ترمیم شدہ ایڈیشن) | 400 |
| بانڈ رومینیں | 350 |
| صفحہ، آکڑہ اور بنڈل (گیارہواں حصہ) برائے 2016 | 350 |
| اسباق دست شناسی | 250 |
| راہنمائے تل شناسی | 250 |
| ساعات حقیقی | 250 |
| کتب ابن عربی | 300 |
| ذائقے | 250 |
| خزینہ اعداد | 300 |
| مستحصلہ قادر الکلام | 250 |
| اسرار حیات | 300 |
| علم النفس | 300 |
| کتابی کورس علم عملیات (حصہ اول، دوم) | 800 |
| کتابی کورس علم عملیات (حصہ سوم وچہارم) آخری حصہ | 1000 |
| کتابی کورس انعامی نمبرز کرکٹ میچ فگر اور ریس (مکمل) | 900 |
| کتابی کورس علم تسخیر حاضرات موکلات و جنات (مکمل) | 900 |
| طلسمی جواہرات | 450 |
| جواہر المماعہ | 500 |
| اعمال مخفیہ، تسخیر، ہمزاد اور حاضرات | 300 |
| راہنمائے علم نجوم ودست شناسی | 450 |
| راہنمائے علم الجواہر | 2000 |

# عملیاتی و طلسماتی انگوٹھیاں

| | |
|---|---|
| انگوٹھی عدد 9 | معاملات زندگی میں عمومی تکمیلیت اور متفرق مسائل کے حل کے لیے زیادہ استعمال ہوتی ہے۔ مختلف کاموں کو باخیر انجام دینے اور معاملات میں عمومی کامیابی کے لیے۔ |
| برکاتی انگوٹھی | کاروبار اور تجارت میں اضافے، رزق میں برکت، حصول روزگار، حصول اولاد، تسخیر و رجوع خلقت، شادی، محبت، صحت، خصوصی امراض، ردسحر، جادو، مقدمے میں کامیابی وغیرہ کے لئے استعمال میں لائی جاتی ہے۔ |
| انگوٹھی مریخ | جنسی قوت، صحت، توانائی، جسمانی، حیوانی تحفظ، خاتمہ بیرونی اثرات اور ردسحر کے لیے اس کو بہت دفعہ تجربے کے بعد زوداثر پایا گیا ہے۔ |
| عددی طلسمی انگوٹھیاں | یہ تاریخ پیدائش کے مفرد عدد کے حوالے سے زیادہ موثر ہیں۔ نام کے حساب سے بھی مفید۔ |
| خاتم سلیمان (انگوٹھی) | متفرق معاملات و مسائل کے حل کے لیے موثر ہے۔ |

# زائچہ جات، حالات زندگی

| | |
|---|---|
| بچے کا نام وصدقہ | نام استخراج کرنے کے علاوہ بچہ کا صدقہ، برج اور ستارہ کا بیان۔ |
| خوش قسمتی کا پتھر | خوش قسمتی کا پتھر کون سا ہے؟ کس پتھر کا استعمال آپ کے لیے موزوں ہے؟ حصول صحت، ردسحر اور دیگر مسائل کے حل کے لیے موزوں پتھر کا انتخاب۔ |
| وقتی زائچہ | مستقبل کے حوالے سے کسی ایک خاص معاملے یا امر کا ہر پہلو سے جائزہ لینے کے لیے زائچہ سوال بنایا جاتا ہے۔ اس معاملے سے متعلق تمام سوالوں کے جواب اس زائچے سے دیئے جائیں گے۔ جن کے پاس پیدائشی کوائف نہ ہوں وہ بھی رجوع کر سکتے ہیں۔ |
| ساڑھ ستی | ساڑھ ستی کا دورانیہ جو زندگی میں تین بار آسکتا ہے کے بیان کے ساتھ ساتھ اس سے بچاؤ کے اقدامات پریشانیوں سے نجات پانے کے لیے۔ |

